# احسن الصلوات

مع

# دلائل الخيرات

مصنف

الشیخ ابو عبد اللہ محمد بن سعید بن حماد البوصیری رحمۃ اللہ علیہ

تصحیح وترتیب

مفتی سعد عبد الرزاق

فاضل جامعہ فاروقیہ

متخصص جامعۃ العلوم الاسلامیہ

علامہ بنوری ٹاؤن کراچی

المیزاب پبلشرز

کراچی، پاکستان

کتاب کا نام ———— احسن الصلوات مع زاد المختار

مصنف ———— [illegible]

تاریخ اشاعت ———— مارچ ۲۰۲۱ء

صفحات ———— ۲۰۷

تصحیح ترتیب ———— مفتی سعد عبد الرزاق

باہتمام ———— نبیل احمد

ناشر

المیزاب پبلشرز

کراچی۔ پاکستان






Mufti Imdad Ullah Yousufzai
Member of Council of Islamic Ideology Govt. Pakistan
Director of Education Jamia Uloom Islamiyyah
(University of Islamic Sciences)
Allama Muhammad Yousuf Banuri Town Karachi

مفتی امداد اللہ یوسف زئی
رکن: اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان
ناظم تعلیمات جامعۃ العلوم الاسلامیۃ
علامہ محمد یوسف بنوری ٹاؤن کراچی


Ref.__________ Date.__________

# کلمات تبریک وتحسین

عربی زبان کا مشہور مقولہ ہے کہ الانسان عبد الاحسان یعنی انسان اپنے محسن کا غلام ہوتا ہے۔ ہمارے محسن آقائے نامدار، فخر موجودات، سرور کونین، حضرت محمد مصطفی ﷺ ہیں کیونکہ ان کے طفیل ہمیں نہ صرف ایمان واسلام کی دولت ملی ہے بلکہ اہل بصیرت کی نظر میں ہمارا سب کچھ ان کے وجود مسعود کی برکت سے ہے۔

محسن اور حقیقی محسن ہونے کے ناطے ہم مسلمانوں پر اس مقدس ہستی کی شکر گزاری واجب ہے لیکن ہمارا حال یہ ہے کہ ہم ان کے کسی احسان کا کوئی بدلہ بھی نہیں دے سکتے۔ زیادہ سے زیادہ جو کچھ ہم کر سکتے ہیں وہ یہ ہے کہ اپنی کمزوری اور عاجزی کا اعتراف کرتے ہوئے رب تعالی سے دعا کریں کہ وہ اپنی شایان شان اپنے حبیب اور ہمارے محسن حقیقی کو اپنی رحمتوں وبرکتوں سے نوازے اور ان کے درجات کو بلند سے بلند تر کرے۔ جب ہم حق تعالی شانہ سے اس قسم کی دعا کرتے ہیں تو شریعت کی زبان میں اسے درود کہتے ہیں۔

حق تعالی شانہ کا لطف وکرم اور عنایت واحسان ہے کہ اس نے دورد شریف کو کئی عبادتوں کا مجموعہ قرار دیا ہے۔ درود بھیجنے سے ایک طرف تو ہماری نیاز مندی اور شکر گزاری کا ثبوت ہو جاتا ہے تو دوسری طرف ہمیں دعا کی صورت میں کامل ترین عبادت کا ثواب بھی مل جاتا ہے۔ دعا کا ثواب تو ظاہر ہے کہ درود کی حقیقت ہی اللہ تعالی سے دعا کی ہے اور افضل عبادت بایں وجہ انسان کی صفات میں سے بلند ترین صفت عبدیت اور بندگی ہے اور دعا عبدیت کا نتیجہ اور اس کا مظہر ہے۔

دورود شریف کی اس اہمیت وفضیلت کی وجہ سے برادرم مفتی سعد عبد الرزاق نے ''احسن الصلوات مع دلائل الخیرات'' کے نام سے درود شریف کا مجموعہ ترتیب دیا ہے جسے درود شریف کا حسین گلدستہ کہنا زیادہ موزوں معلوم ہوتا ہے۔ یہ گلدستہ دو


فون: 021-34913570 موبائل: 0300-2880502 فیکس: 021-34919531
Mimdadullahyousufzai@gmail.com

حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصے میں درود کے احکام، فضائل و مسائل اور مشہور درود جمع کیے گئے ہیں۔ دوسرا حصہ دلائل الخیرات پر مشتمل ہے۔ دلائل الخیرات کا پورا نام دلائل الخیرات و شوارق الانوار فی ذِکر الصلوۃ والسلام علی النبی المختار ہے اور اس کے مصنف شیخ محمد بن سلیمان الجزولی ہیں۔

شیوخ خود بھی اس کتاب کا ورد کرتے ہیں اور اپنے مریدین کو بھی پڑھنے کی تلقین کرتے ہیں۔ حاجی خلیفہ نے اس کتاب کو آیۃ من آیات اللہ قرار دیا ہے اور لکھا ہے مشرق و مغرب میں اس کی تلاوت کی جاتی ہے۔ اس کتاب کی ساتویں حزب میں وہ درود پاک بھی موجود ہے جسے صلوٰۃ البئر یعنی کنویں والے درود کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ وہ درود یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً دَآئِمَۃً مَقْبُوْلَۃً تُؤَدِّیْ بِھَا عَنَّا حَقَّہُ الْعَظِیْمَ

اگلے ایڈیشن میں اگر جواں سال مرتب دلائل الخیرات کے مستند ترجمہ کا اضافہ کرلیں تو غیر عربی دان طبقہ کے لیے بہت فائدہ کا باعث ہوگا۔ ترجمہ کا اضافہ اس لحاظ سے بھی مفید ہوگا کہ درود کے الفاظ اور صیغوں سے آنحضرت ﷺ کے مقام رفیع کا اندازہ ہوتا ہے اور ایک ایسی ہستی کا تصور ابھرتا ہے جو عیوب و نقائص سے خالی اور مجموعہ محاسن و کمالات ہے۔ اس کے علاوہ ہر مسلمان کے دل میں سرور کونین ﷺ کے لیے بے پناہ عقیدت و احترام ہے اور وہ اس کا اظہار بھی چاہتا ہے مگر تعبیر سے اس کی زبان قاصر رہتی ہے لیکن جب ترجمہ والا مجموعہ اس کے سامنے ہوگا تو اس کے قلب کو ترجمان اور زبان کو تعبیر مل جائے گی۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ مرتب موصوف کی اس کاوش کو شرف قبولیت بخشے اور ہم سب کے لیے ذخیرہ آخرت بنائے۔

وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ وَارْحَمْنَا مَعَھُمْ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

(مولانا) امداد اللہ (صاحب دامت برکاتہم)

استاذ حدیث و ناظم تعلیمات جامعہ علوم اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی

و رکن اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان

13 رمضان المبارک 1436ھ / یکم جولائی 2015ء

# عرض مؤلف

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں درود شریف کا ہدیہ پیش کرنا بلاشبہ محبوب ترین عمل اور لذیذ ترین عبادت ہے، اور دینی اور دنیوی اعتبار سے درود شریف کا ورد اس قدر فوائد کا حامل ہے کہ جن کا شمار ممکن نہیں۔

ایک عرصہ سے بندہ کی آرزو تھی کہ درود شریف جمع کرنے والوں میں بندہ کا نام بھی شامل ہو جائے اور ایک ایسا رسالہ تالیف کیا جائے جس میں درود شریف کا معتد بہ ذخیرہ ہو، جو اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت میں ترقی اور دربار عالی میں قرب کا سبب بنے، لیکن اپنی بے بضاعتی کو دیکھتے ہوئے کوئی صورت نظر نہ آتی تھی بالآخر کچھ دوستوں کے مشورے سے کام کا آغاز کیا جس کے نتیجہ میں ایک مجموعہ تیار ہوا اور اب یہ مجموعہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

یہ حقیقت ہے کہ بندہ اس کا ہرگز اہل نہیں لیکن دریائے عشق و محبت میں غوطہ زنی کی اگر ہمت نہیں تو کیا یہ بھی جرم ہے کہ اہل دل کی فہرست میں کسی نہ کسی تدبیر اور حیلہ سے اپنا نام لکھوا لیا جائے، مجھے یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ کے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے محبین و محبوبین کی معمولی نسبت بھی نجات کا سبب بن جائے گی:

محبت کرنے والوں کی شباہت لے کر آیا ہوں
حقیقت تو اسے کر دے میں صورت لے کر آیا ہوں

اس موقع پر ناانصافی ہوگی کہ میں ان حضرات کا ذکر نہ کروں جنہوں نے قدم

قدم پر بندہ کی رہنمائی اور حوصلہ افزائی فرمائی، میرے شیخ محترم مرحوم ومغفور واصف بھائی رحمۃ اللہ علیہ (اللہ تعالیٰ ان کی قبر کو نور سے بھر دے۔آمین)، جنہوں نے انگلی پکڑ کر شاہراہ محبت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر چلنا سکھایا، برادر محترم حافظ بلال صاحب جنہوں نے ہر قدم پر سہارا دیا، مولانا شمس الرحمن صاحب دامت برکاتہم اور مولانا امداد اللہ صاحب دامت برکاتہم جنہوں نے اس کتاب کی تیاری اور اشاعت میں سرپرستی فرمائی، مولانا عمران داؤد صاحب اور میری اہلیہ جنہوں نے اس کتاب کی تصحیح میں میری بھرپور معاونت فرمائی، میرے عزیز دوست بھائی نبیل صاحب، بھائی شکیل صاحب اور بھائی کامران صاحب جنہوں نے کتاب کی کمپوزنگ اور اشاعت میں بھرپور کردار ادا کیا اور خصوصاً میرے والدین جن کی دعائیں ہر ہر قدم پر بندہ کے ساتھ ہیں، اللہ تعالیٰ ان حضرات کو بہترین جزائے خیر عطا فرمائے۔

آپ حضرات سے بھی گزارش ہے کہ بندہ کو اوران تمام حضرات کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں اور اس کتاب کو اپنے معمولات میں شامل فرمائیں، اگر کسی غلطی پر مطلع ہوں تو بندہ کو اطلاع فرمائیں یہ آپ کا بندہ پر احسان ہوگا۔

فقط والسلام

سعد عبدالرزاق

+92 321 2022205

# فہرست

## ہم درود شریف کیوں نہ پڑھیں

اللہ تعالیٰ نے ہمیں ہر اس شخص کے احسان کا بدلہ دینے کا حکم فرمایا ہے جس نے ہم پر احسان کیا ہو، لیکن حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے احسان کا بدلہ ہم دے سکیں اس کا تو تصور بھی محال ہے، اللہ تعالیٰ نے ہمارے عجز و بے بسی کو دیکھتے ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے احسان کے بدلے میں ہمیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف پڑھنے کا حکم دیا ہے اور درحقیقت اس میں بھی ہمارا ہی نفع ہے اور احسان در احسان ہے کیونکہ درود شریف پڑھنے سے محبت میں اضافہ ہوتا ہے، اور درود شریف کا پڑھنا ایمان کا جزء ہے، جہنم سے خلاصی اور جنت کی بشارت کا سبب ہے اور ہر طرح کی کامیابی کا ضامن ہے۔

درود شریف پڑھنے سے گناہ معاف ہوتے ہیں، اعمال پاکیزہ ہوتے ہیں، درجات بلند ہوتے ہیں، احد پہاڑ کے برابر اجر لکھا جاتا ہے، جو اپنی دعاؤں اور اوراد کے بدلے ہر وقت درود پڑھے اس کی دنیا اور آخرت میں تمام امور میں کفایت کی جاتی ہے۔

درود شریف پڑھنے سے گناہ مٹ جاتے ہیں، غلام آزاد کرنے سے زیادہ اجر ملتا ہے، حشر کے میدان کی ہولناکیوں سے نجات کا سبب بنتا ہے، حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت واجب ہو جاتی ہے، اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل ہوتی ہے، اللہ تعالیٰ

کے غصہ سے امن اور عرش کا سایہ نصیب ہوتا ہے، اعمال کا وزن ترازو میں بڑھ جاتا ہے، حوض کوثر کے پانی سے سخت پیاس والے دن سیرابی حاصل ہوتی ہے، جہنم سے آزادی نصیب ہوگی، پل صراط آسانی سے پار ہوگا، موت سے پہلے جنت میں اپنا ٹھکانہ دیکھنا نصیب ہوگا۔

درود شریف پڑھنے سے تنگ دستی دور ہوتی ہے، مال میں اضافہ ہوتا ہے، بے حساب حاجتیں پوری ہوتی ہیں، درود شریف عبادت ہے، اللہ تعالیٰ کا محبوب ترین عمل ہے، مجلس کی زینت ہے، فقر کو دور کرتا ہے، تنگی کو رفع کرتا ہے، حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قربت نصیب ہوتی ہے، درود شریف نور ہے جس سے دشمنوں کے خلاف مدد حاصل ہوتی ہے، دل کا زنگ اور نفاق دور ہوتا ہے، لوگوں کے دلوں میں محبت پیدا کرتا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں زیارت نصیب ہوتی ہے، غیبت سے روکتا ہے، غرض دین و دنیا کے اعتبار سے اتنا بڑا نفع بخش عمل ہے کہ کوئی عمل اس سے بڑھ کر نہیں۔

## سب سے بڑا بخیل

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے:

اَلْبَخِیْلُ الَّذِیْ مَنْ ذُکِرْتُ عِنْدَہٗ فَلَمْ یُصَلِّ عَلَیَّ

بخیل وہ ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور پھر بھی وہ مجھ پر درود نہ بھیجے

(السنن للترمذی، باب قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رغم انف رجل، حدیث نمبر 3546، صفحہ نمبر 557، مطبوعہ بیت الافکار الدولیۃ)

یعنی یہ ایک مسلمان کے بخیل ہونے کی انتہاء ہے کہ اس کے سامنے آپ ﷺ کا اسم گرامی آئے اور وہ آپ ﷺ پر درود نہ بھیجے اور یہ کیوں نہ ہو، اس کائنات میں مسلمان کے لئے حضرت محمد ﷺ سے بڑھ کر کون محسن ہوسکتا ہے، آپ ﷺ کے جتنے احسانات اس امت پر ہیں خصوصاً ایمان والوں پر، اتنے احسانات کسی اور کے نہیں ہیں، لہٰذا ایک مومن کے شایان شان یہی ہے کہ جب کبھی اس کے سامنے آپ ﷺ کا مبارک نام لیا جائے وہ آپ ﷺ کی خدمت میں درود کا ہدیہ پیش کرے۔

## قرآن کریم کا عجیب انداز

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں درود شریف پڑھنے کا عجیب انداز میں حکم فرمایا، چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

بے شک اللہ تعالیٰ اور فرشتے نبی (ﷺ) پر درود بھیجتے ہیں

اے ایمان والوں تم بھی ان (حضور ﷺ) پر درود بھیجو۔

(سورۃ الاحزاب آیت نمبر 56)

اس آیت پر غور کیجئے ابتدا میں یہ نہیں فرمایا کہ تم درود بھیجو، بلکہ یہ فرمایا کہ اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں، تمہارے درود کی ہمارے حبیب ﷺ کو کوئی

ضرورت نہیں، اس لئے کہ ان پر تو پہلے ہی اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے درود بھیج رہے ہیں، لیکن اگر تم اپنی بھلائی چاہتے ہو تو تم بھی آپ ﷺ پر درود بھیجو۔
البتہ اللہ تعالیٰ اور بندے کے درود بھیجنے کے درمیان فرق ہے، اللہ تعالیٰ کے درود بھیجنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ براہ راست آپ ﷺ پر رحمتیں نازل فرمارہے ہیں اور بندہ کے درود بھیجنے کا مطلب یہ ہے کہ بندہ اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہے کہ یا اللہ آپ محمد ﷺ پر رحمت بھیجیں۔

## دعا کی قبولیت

علماء کرام فرماتے ہیں کہ ساری کائنات میں کوئی دعا ایسی نہیں جس کے بارے میں سو فیصد یقین ہو کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبول ہوگی، کوئی شخص یہ نہیں کہہ سکتا کہ میری فلاں دعا ضرور قبول ہوگی، لیکن درود شریف ایک ایسی دعا ہے جس کے سو فیصد قبول ہونے کا یقین ہے اس لئے کہ درود شریف پڑھے جانے سے پہلے ہی اللہ تعالیٰ نے اعلان کر دیا ہے کہ

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ

ہم اور ہمارے فرشتے تو تمہاری دعا سے پہلے ہی نبی کریم ﷺ پر درود بھیج رہے ہیں، معلوم ہوا کہ درود شریف ایک ایسی دعا ہے جس کا سو فیصد قبول ہونا یقینی ہے، اسی لئے دعا کے آداب میں سے یہ بھی ایک ادب ہے کہ جب کوئی

بندہ اللہ تعالیٰ سے اپنے کسی مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے تو اس سے پہلے اور اس کے بعد درود شریف پڑھ لے، امید ہے کہ وہ دعا قبول ہو جائے گی، کیونکہ درود شریف کا قبول کیا جانا تو یقینی ہے اور اللہ تعالیٰ کی شان کریمی سے یہ بات بعید ہے کہ پہلی اور آخری دعا کو تو قبول کریں اور درمیان کی دعا کو قبول نہ کریں۔

## درود شریف لکھنے کا ثواب

حدیث شریف میں آتا ہے کہ

مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلٰوۃً وَاحِدَۃً صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ عَشْرَ صَلَوَاتٍ وَحُطَّتْ عَنْہُ عَشْرُ خَطِیْئَاتٍ وَرُفِعَتْ لَہُ عَشْرُ دَرَجَاتٍ

(السنن للنسائی حدیث نمبر 1293، صفحہ نمبر 326، کتاب السھو، باب الفضل فی الصلوۃ علی النبی ﷺ، مطبوعہ دار الفکر)

یعنی اگر کوئی شخص (زبان سے) ایک مرتبہ درود پڑھتا ہے تو اس پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے دس رحمتیں نازل ہوتی ہیں اور اس کے دس گناہ معاف ہوتے ہیں اور اس کے دس درجات بلند ہوتے ہیں۔

اور اگر کوئی شخص تحریر میں درود شریف لکھے تو حدیث شریف میں آتا ہے کہ

مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ فِیْ کِتَابٍ لَمْ تَزَلِ الْمَلَائِکَۃُ تَسْتَغْفِرُ لَہٗ مَا دَامَ اسْمِیْ فِیْ ذٰلِکَ الْکِتَابِ

(المعجم الاوسط حدیث نمبر 1835، صفحہ نمبر 232، جلد نمبر 2، مطبوعہ دار الحرمین)

یعنی جب تک وہ تحریر باقی رہے گی اس وقت تک فرشتے مسلسل اس کے لئے استغفار کرتے رہیں گے، اس سے معلوم ہوا کہ اگر کسی نے اپنی تحریر میں درود شریف لکھا تو اب جو شخص بھی اس تحریر کو پڑھے گا، لکھنے والے کو اس کا اجر ملے گا، لہٰذا آپ ﷺ کا نام مبارک لکھتے ہوئے اس بات کا اہتمام کرنا چاہیے کہ نام مبارک کے ساتھ مکمل صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لکھا جائے، صرف ص یا صلعم لکھ دینا بڑی بخیلی اور محرومی کی بات ہے۔

## درود شریف کا حکم

تمام علماء امت کا اس بات پر اتفاق ہے کہ زندگی میں ایک مرتبہ درود شریف پڑھنا فرض عین ہے اور بالکل اسی طرح فرض عین ہے جس طرح نماز پڑھنا فرض عین ہے اور اس کے علاوہ جب کبھی ایک ہی مجلس میں بار بار حضور اقدس ﷺ کا نام مبارک لیا جائے تو ایک مرتبہ درود شریف پڑھنا واجب ہے، اگر نہیں پڑھے گا تو گناہ گار ہوگا، بار بار درود شریف پڑھنا واجب نہیں ہے لیکن ایک مسلمان کے ایمان اور حضور ﷺ سے محبت کا تقاضہ یہ ہے کہ جب کبھی وہ آپ ﷺ کا نام مبارک سنے تو کم از کم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ضرور پڑھے کہ یہ مختصر ترین درود ہے۔

## درود شریف کے فضائل

درود شریف کے بے شمار فضائل وارد ہوئے اور اس سے بڑھ کر کیا فضیلت ہوگی کہ خود اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیجتے ہیں، درود شریف درحقیقت عبادت ہے اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک محبوب ترین عمل ہے، اس پر دنیا اور آخرت میں ملنے والے ثمرات لاتعداد ہیں جن کا شمار ممکن نہیں، نمونہ کے طور پر کچھ فضائل پیش کئے جاتے ہیں۔

## سب سے افضل اور اکمل درود شریف، درود ابراہیمی

صحیح بخاری میں حضرت عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ سے نقل کیا ہے کہ حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے میری ملاقات ہوئی انہوں نے مجھ سے فرمایا کہ کیا میں تجھے ہدیہ دوں؟ ایک دن حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے ہم نے عرض کیا یارسول اللہ! یہ تو ہمیں معلوم ہوگیا کہ آپ پر کن الفاظ میں سلام بھیجا کریں یعنی

اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَکَاتُهٗ

جو تشہد میں وارد ہوا ہے لیکن آپ پر درود کس طرح بھیجا کریں؟ ارشاد فرمایا کہ یوں کہا کرو:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ
مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی
اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ
مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی
اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

(صحیح للبخاری کتاب الدعوات، باب الصلوٰۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حدیث نمبر 5996،صفحہ نمبر 2338،مطبوعہ دار ابن کثیر)

شیخ ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ درود شریف کے یہی الفاظ سب سے صحیح تر اور سب سے افضل و اکمل ہیں، پس چاہیے کہ نماز اور غیر نماز میں ان کی پابندی کی جائے۔

## مکمل درود شریف

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے ایک مرتبہ فرمایا کہ تم نامکمل درود شریف نہ پڑھا کرو پھر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دریافت کرنے پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مذکورہ درود شریف تعلیم فرمایا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، صفحہ نمبر 121 مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## کامل درود شریف

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایسا درود دریافت کیا جسے کامل درود شریف کہا جا سکے، تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مذکورہ درود تلقین فرمایا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلَیْہِ کَمَا یَنْبَغِیْ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، صفحہ نمبر 121 مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## افضل درود شریف

علامہ کمال الدین دمیری نے شرح منہاج میں شیخ ابو عبداللہ بن نعمان رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کیا ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ مجھے خواب میں سو مرتبہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی، آخری مرتبہ میں انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے افضل درود شریف دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ درود شریف تعلیم فرمایا:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِیْ مَلَأْتَ قَلْبَہٗ مِنْ جَلَالِكَ وَعَیْنَہٗ مِنْ جَمَالِكَ فَاَصْبَحَ فَرِحًا مَّسْرُوْرًا مُّؤَیَّدًا مَّنْصُوْرًا

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، صفحہ نمبر 145، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے الادب المفرد میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص یہ درود شریف پڑھا کرے، میں اس کے لئے قیامت کے دن گواہی دوں گا اور اس کی شفاعت کروں گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَاٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَاٰلِ اِبْرَاھِیْمَ

وَتَرَحَّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا

تَرَحَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَاٰلِ اِبْرَاھِیْمَ

(الادب المفرد للبخاری باب الصلوۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 223، مطبوعہ دار البشائر بیروت)

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مسند میں حضرت رویفع بن ثابت انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص مجھ پر درود بھیجے اور یہ پڑھے، اس نے اپنے لئے میری شفاعت کو واجب کرلیا۔

اَللّٰھُمَّ اَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ

یَوْمَ الْقِیَامَةِ

(مسند احمد، حدیث رویفع بن ثابت حدیث نمبر 16991، جلد نمبر 28، صفحہ نمبر 201، مطبوعہ مؤسسۃ الرسالۃ)

## شفاعت کا حلال ہوجانا

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص ہر فرض نماز کے بعد یہ درود شریف پڑھا کرے اس کے لئے قیامت کے دن میری شفاعت حلال ہوجائے گی۔

اَللّٰھُمَّ اَعْطِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِیْلَۃَ وَاجْعَلْ فِی الْمُصْطَفَیْنَ مَحَبَّتَہٗ وَفِی الْعَالِیْنَ دَرَجَتَہٗ وَفِی الْمُقَرَّبِیْنَ دَارَہٗ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الخامس، ص 347، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## شفاعت نصیب ہونا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص اذان سن کر یہ کہے، اس کے لئے میری شفاعت حلال ہوجائے گی۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّامَّۃِ وَالصَّلَاۃِ الْقَائِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَحْمُوْدَنِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ

(صحیح للبخاری کتاب الصلوۃ، باب الدعاء عند النداء حدیث نمبر 589، صفحہ نمبر 222، مطبوعہ دار ابن کثیر)

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کا واجب ہونا

آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سات جمعہ تک یہ درود شریف ہر جمعہ کو سات مرتبہ پڑھا کرے اس کے لئے میری شفاعت واجب ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضَاءً وَّلِحَقِّهٖ اَدَاءً
وَّاَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْمَقَامَ الَّذِىْ
وَعَدْتَّهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا مَاهُوَ اَهْلُهٗ وَاجْزِهٖ
عَنَّا اَفْضَلَ مَا جَزَيْتَ نَبِيًّا عَنْ اُمَّتِهٖ
وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ
وَالصَّالِحِيْنَ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، ص 125، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت

جو شخص خواب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کرنا چاہتا ہو وہ یہ درود شریف پڑھا کرے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ
نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ

(الصلاۃ والبشر فی الصلاۃ علی خیر البشر لشیخ الاسلام مجد الدین الفیروز آبادی صاحب القاموس، ص 162، ط دار الباز مکۃ المکرمۃ)

## درود باعث زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

جو شخص جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھے اس کو خواب میں رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوگی، یا بہشت میں اپنا گھر دیکھے گا اور اگر ایک جمعہ میں اس دولت کے ساتھ مشرف نہ ہو تو پانچ یا سات جمعہ تک اس وظیفے کی پابندی کرے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 199، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## قرب خاص کا ذریعہ

علامہ سخاویؒ فرماتے ہیں کہ ابن سبع نے شفاء میں اور ابو سعید نے شرف المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں روایت کیا ہے جس کی سند سے میں واقف نہیں ہوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے درمیان کوئی شخص نہیں

بیٹھتا تھا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک روز ایک شخص کو اپنے اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان بٹھایا، صحابہ رضی اللہ عنہم کو اس پر تعجب ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہ شخص مجھ پر مذکورہ درود شریف پڑھتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، ص 125، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## ایمان کی حفاظت

جو شخص پچاس مرتبہ دن میں اور پچاس مرتبہ رات میں اس درود شریف کا ورد رکھے تو اس کا نفس طاعت الٰہی اور توفیق میں کاہل نہیں ہوگا اور ایمان ضائع ہونے کے خطرے سے محفوظ ہوگا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
صَلٰوۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِكَ

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 186، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## بڑے پیمانہ سے ثواب ملنا

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کے مطابق جو شخص چاہے کہ بڑے پیمانہ کے ساتھ اس کو ثواب دیا جائے تو اس کو چاہیئے کہ یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِہٖ اُمَّھَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَذُرِّیَّتِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

(سنن ابی داود ،باب الصلوۃ علی النبی بعد التشھد، حدیث نمبر 982،صفحہ نمبر123،مطبوعہ بیت الافکار الدولیۃ)

## ہزار دن تک ثواب ملنا

جو شخص یہ درود شریف پڑھے،تو اس نے ثواب لکھنے والے ستر فرشتوں کو ایک ہزار دن تک مشقت میں ڈال دیا،یعنی ستر فرشتے ایک ہزار دن تک اس کا ثواب لکھتے رہے ہیں گے۔

جَزَی اللّٰہُ عَنَّا مُحَمَّدًا بِمَا ھُوَ اَھْلُہٗ

(المعجم الاوسط حدیث نمبر235،صفحہ نمبر80،جلد نمبر1،مطبوعہ دار الحرمین)

## آسمان و زمین اور عرش عظیم کے برابر ثواب

اس درود شریف کے پڑھنے والے کو آسمان و زمین اور عرش عظیم کے برابر ثواب ملتا ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 186، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## دس ہزار مرتبہ درود شریف پڑھنے کے برابر اجر

حافظ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ قول بدیع میں فرماتے ہیں کہ میں ایک درود شریف سے واقف ہوا جس کے بارے میں ہمارے بعض معتمد شیوخ نے افادہ فرمایا کہ اس کا ایک قصہ ہے جس کا مقتضا یہ ہے کہ اس درود شریف کا ایک مرتبہ پڑھنا دس ہزار مرتبہ درود شریف پڑھنے کے برابر اجر کا باعث ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُهٗ وَالرَّحْمَةُ لِّلْعٰلَمِيْنَ ظُهُوْرُهٗ عَدَدَ مَنْ مَضٰى مِنْ خَلْقِكَ وَمَنْ بَقِيَ وَمَنْ سَعِدَ مِنْهُمْ وَمَنْ شَقِيَ صَلٰوةً تَسْتَغْرِقُ الْعَدَّ وَتُحِيْطُ بِالْحَدِّ صَلٰوةً لَّا غَايَةَ لَهَا وَلَاانْتِهَآءَ وَلَا اَمَدَ لَهَا

وَلَا انْقِضَآءَ صَلٰوةً دَائِمَةً بِدَوَامِكَ وَعَلٰى
اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ كَذٰلِكَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى ذٰلِكَ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، ص 130، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## تمام درودوں کے برابر اجر

یہ درود شریف پڑھنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سارے درود بھیجنے کے برابر ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ ذِكْرِهٖ
اَلْفَ اَلْفِ مَرَّةٍ

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 235، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## تمام اوقات میں درود پڑھنے کا اجر

شیخ الاسلام ابو العباس رحمہ اللہ نے فرمایا جو شخص دن اور رات میں تین تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھے وہ گویا رات و دن کے تمام اوقات میں درود بھیجتا رہا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ فِيْ اَوَّلِ كَلَامِنَا
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ فِيْ اَوْسَطِ كَلَامِنَا
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ فِيْ اٰخِرِ كَلَامِنَا

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 237، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## اسّی 80 سال کے گناہ معاف اور اسّی 80 سال کی عبادت کا ثواب

جمعہ کے دن جہاں عصر کی نماز پڑھی ہو اس جگہ اٹھنے سے پہلے اسّی مرتبہ یہ درود شریف پڑھنے سے اسّی 80 سال کے گناہ معاف ہوتے ہیں اور اسّی 80 سال کی عبادت کا ثواب ملتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الخامس، ص 381، مطبوعہ مؤسسة الریان)

## اسّی 80 سال کے گناہ معاف

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کے مطابق جو شخص اسّی 80 مرتبہ یہ درود شریف پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے اسّی 80 سال کے گناہ معاف فرما دیں گے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ

(ذریعة الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 205، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## حصول مغفرت

امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کو خواب میں

دیکھا گیا اور ان سے پوچھا گیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ فرمایا؟ فرمایا بخش دیا، عرض کیا گیا کہ کس سبب سے؟ فرمایا پانچ کلمات کی برکت سے جس کے ساتھ میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود شریف پڑھا کرتا تھا، عرض کیا گیا کون سے کلمات؟ فرمایا میں یہ کہا کرتا تھا:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ
وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَن لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ
وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ
وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ
وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تَنْبَغِي الصَّلٰوةُ عَلَيْهِ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الخامس، ص 467، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## پل صراط پر چودھویں رات کے چاند سے زیادہ چہرے کا روشن ہو جانا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ بعض لوگ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں ایک شخص کو لائے اور اس پر گواہی دی کہ اس شخص نے ان کی اونٹنی چوری کی ہے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے اس کے ہاتھ کاٹنے کا حکم فرمایا، وہ شخص ذیل میں دیا ہوا درود پڑھتا ہوا واپس پلٹا، تو وہ اونٹنی بولنے لگی کہ اے محمد (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم)

یہ شخص مجھے چرانے سے بری ہے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس شخص کو واپس بلایا اور اس سے دریافت کیا کہ جب تو پشت پھیر کر لوٹا تو تو نے کیا پڑھا تھا، اس نے یہ الفاظ دہرائے کہ میں نے یہ الفاظ کہے تھے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے ان الفاظ کی وجہ سے فرشتوں کو دیکھا کہ انہوں نے مدینہ کے بازار کو بھر دیا یہاں تک کہ وہ میرے اور تیرے درمیان حائل ہو گئے، پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس شخص سے فرمایا کہ: جب تو قیامت کے دن پل صراط پر آئے گا، تو تیرا چہرہ چودہویں رات کے چاند سے زیادہ روشن ہوگا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ صَلَاتِكَ شَيْءٌ وَسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ سَلَامِكَ شَيْءٌ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ بَرَكَاتِكَ شَيْءٌ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الخامس، ص 447، مطبوعہ مؤسسة الریان)

## بڑا جام کوثر عطا ہونا

جو شخص رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوض کوثر سے بڑے پیمانہ کے ساتھ پانی نوش کرنا چاہے، اس کو چاہیے کہ یہ درود شریف پڑھا کرے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ
وَاَصْحَابِہٖ وَاَوْلَادِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِیَّتِہٖ
وَاَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَصْھَارِہٖ وَاَنْصَارِہٖ
وَاَشْیَاعِہٖ وَمُحِبِّیْہِ وَاُمَّتِہٖ وَعَلَیْنَا
مَعَھُمْ اَجْمَعِیْنَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، ص 122، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## دوزخ سے نجات

حضرت خلاد بن کثیر رحمۃ اللہ علیہ جمعہ کے دن یہ درود شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھا کرتے تھے ان کے انتقال کے بعد ان کے تکیہ کے نیچے سے ایک کاغذ ملا جس پر لکھا ہوا تھا کہ یہ خلاد بن کثیر کے لئے دوزخ سے آزادی کا پروانہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ

(الصلاۃ والبشر فی الصلاۃ علی خیر البشر لشیخ الاسلام مجد الدین الفیروز آبادی صاحب القاموس، ص ۱۲۹، ط دار الباز مکۃ المکرمۃ)

## صدقہ کے قائم مقام

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کے پاس صدقہ دینے کے لئے کوئی چیز نہ ہو، جسے وہ اللہ کے

راستے میں خرچ کر سکے، وہ یہ درود شریف پڑھا کرے یہ اس کے لئے صدقہ کے قائم مقام ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

(الادب المفرد للبخاری باب الصلوٰۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم، ج ۱، ص ۲۲۳، ط دار البشائر بیروت)

## پریشانیوں سے فوری نجات

### درود ناریہ

اس درود شریف کا پڑھنے والا ہمیشہ رنج وغم اور پریشانیوں سے محفوظ رہتا ہے، لہٰذا پر مصیبت کے وقت اس درود پاک کا ورد کرنا چاہیے، ان شاء اللہ اس کی برکت سے مصیبت و پریشانی دور ہو جائے گی، ہمارے اکابر کے مجربات میں یہ نقل کیا گیا ہے کہ مقصود کی تحصیل اور پریشانیوں اور آفات کو دور کرنے کے لئے ایک مجلس میں جمع ہو کر اس درود شریف کو چار ہزار چار سو چوالیس 4444 مرتبہ ایک ہی مجلس میں پڑھا کرتے تھے، جس کی برکت سے اللہ تعالیٰ فوراً مسائل کو حل فرما دیا کرتے تھے اور مراد پوری ہو جایا کرتی تھی۔ شیخ محمد تیونسیؒ

فرماتے ہیں کہ جو روزانہ اس درود شریف کو گیارہ 11 مرتبہ پابندی سے پڑھے گا تو اس کے لئے رزق کی اس قدر فراوانی ہوگی گویا آسمان سے رزق برس رہا ہو یا زمین سے اُگ رہا ہو، اس کے علاوہ اس درود شریف کی پابندی بہت ساری دنیوی اور اخروی بھلائیوں کے حصول کا ذریعہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَسَلِّمْ سَلَامًا تَآمًّا عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِىْ تَنْحَلُّ بِهِ الْعُقَدُ وَتَنْفَرِجُ بِهِ الْكُرَبُ وَتُقْضٰى بِهِ الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ بِهِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِيْمِ وَيُسْتَسْقَى الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ فِىْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ

(خزینۃ الاسرار، صفحہ نمبر 205-202، مطبوعہ دار الکتب العلمیۃ)

## آفتوں اور مصیبتوں کا ٹل جانا اور مشکلوں کا دور ہو جانا

### درود تُنْجِیْنَا

جو شخص اس درود شریف کو کسی مہم، کسی آفت اور کسی مصیبت میں ہزار مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کی مشکل کو دور فرمائیں گے اور اس مصیبت کو ٹال دیں گے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا
بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ
وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ
وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ
وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَكَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ
وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ
الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ
اِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

(الصلاۃ والبشر فی الصلاۃ علی خیر البشر لشیخ الاسلام مجد الدین الفیروز آبادی صاحب القاموس، ص 161، ط دار الباز مکۃ المکرمۃ)

## قرض کی ادائیگی اور حساب کتاب سے آزادی

ظہر کی نماز کے بعد یہ درود شریف سو مرتبہ پڑھنے والے کو تین باتیں حاصل ہوں گی:

١ کبھی مقروض نہ ہوگا۔

٢ اگر قرض ہوگا تو وہ ادا ہو جائے گا خواہ جتنا بھی قرض ہو۔

٣ قیامت کے دن اس کا کوئی حساب نہ ہوگا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِہٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 199 ، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## ہر درد کی دوا اور ہر بیماری سے شفاء

ہر درد اور بیماری دور ہونے کے لئے اول و آخر مذکورہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں مع بسم اللہ سورۂ فاتحہ اور اس کے بعد تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر دم کریں، ان شاء اللہ ہر بیماری سے شفاء نصیب ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَآءٍ وَّدَوَآءٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، **صفحہ نمبر** 197، **مطبوعہ** مکتبہ لدھیانوی)

## دعا قبول ہونا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص مؤذن کی اذان کے وقت یہ کلمات کہے، اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول فرمائیں گے۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ
وَالصَّلٰوةِ النَّافِعَةِ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ
وَّارْضَ عَنْهُ رِضًا لَّا سَخَطَ بَعْدَهٗ

(مسند احمد، باب مسند جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما، حدیث نمبر 14619، جلد نمبر 22، صفحہ نمبر 461، مطبوعہ مؤسسۃ الرسالۃ بیروت)

## اولاد کو عزت ملنا

جو شخص صبح و شام سات، سات مرتبہ اس درود شریف کو پابندی سے پڑھے تو اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کی اولاد کو باعزت رکھے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْعَالَمِيْنَ
حَبِيْبِكَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ صَلَاةً اَنْتَ لَهَا
اَهْلٌ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ كَذٰلِكَ

(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم، صفحہ نمبر 201، مطبوعہ مکتبہ لدھیانوی)

## بہترین حمد، بہترین نعت اور بہترین سوال

نمیریؒ نے حضرت ابو محمد عبداللہ موصلی رحمۃ اللہ علیہ سے جو ابن مشتہر کے نام سے معروف ہیں نقل کیا ہے کہ جو شخص چاہتا ہو کہ ایسے طریقے سے اللہ کی حمد کرے جو اولین و آخرین اور ملائکہ مقربین اور اہل آسمان اور زمین کی حمد سے بہتر ہو، اور چاہتا ہو کہ ایسے طریقے سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجے جو تمام اہل ایمان کے درود شریف سے بہتر ہو اور یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ سے اس انداز میں سوال کرے جو تمام مخلوق کے سوال سے بہتر ہو وہ یہ کہا کرے۔

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا اَنْتَ اَهْلُهٗ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَنْتَ اَهْلُهٗ وَافْعَلْ بِنَا مَا اَنْتَ اَهْلُهٗ فَاِنَّكَ اَهْلُ التَّقْوٰى وَاَهْلُ الْمَغْفِرَةِ

(القول البدیع للامام السخاوی الباب الاول، صفحہ نمبر 126، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

## روضہ مبارک کی حاضری پر ہدیہ عقیدت

حافظ سخاویؒ فرماتے ہیں کہ جب زیارت کرنے والا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ مطہرہ کی زیارت کو آئے تو مواجہہ شریف کے سامنے کھڑے ہو کر ان الفاظ

میں سلام پیش کرے۔ (القول البدیع للامام السخاوی الباب الخامس، ص 403، مطبوعہ مؤسسۃ الریان)

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خِيَرَةَ اللّٰهِ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَيْرَ خَلِقِ اللّٰهِ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا حَبِيْبَ اللّٰهِ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا سَيِّدَ الْمُرْسَلِيْنَ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا قَائِدَ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِيْنَ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بَشِيْرُ

السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَذِيْرُ

اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ وَعَلٰى اَهْلِ بَیْتِكَ الطَّاهِرِیْنَ

اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ وَعَلٰى اَزْوَاجِكَ

الطَّاهِرَاتِ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ

اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ وَعَلٰى اَصْحَابِكَ اَجْمَعِیْنَ

اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ وَعَلٰى سَائِرِ الْاَنْبِیَآءِ

وَالْمُرْسَلِیْنَ وَسَائِرِ عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِیْنَ

جَزَاكَ اللّٰهُ عَنَّا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفْضَلَ مَا

جَزٰى نَبِیًّا عَنْ قَوْمِهٖ وَرَسُوْلًا عَنْ اُمَّتِهٖ

وَصَلّٰى عَلَیْكَ كُلَّمَا ذَكَرَكَ الذَّاكِرُوْنَ

وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِكَ الْغَافِلُوْنَ

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَیْكَ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَصَلّٰى

عَلَیْكَ فِی الْاٰخِرِیْنَ اَفْضَلَ وَاَكْمَلَ

وَاَطْیَبَ مَا صَلّٰی عَلٰی اَحَدٍ مِّنَ الْخَلْقِ

اَجْمَعِیْنَ کَمَا اسْتَنْقَذْنَا بِكَ مِنَ

الضَّلَالَةِ وَبَصَّرَنَا بِكَ مِنَ الْعَمٰی وَالْجَهَالَةِ

اَشْهَدُ اَن لَّآاِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَاَشْهَدُ اَنَّكَ

عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ وَخِیَرَتُهٗ مِنْ خَلْقِهٖ

وَاَشْهَدُ اَنَّكَ بَلَّغْتَ الرِّسَالَةَ وَاَدَّیْتَ

الْاَمَانَةَ وَنَصَحْتَ الْاُمَّةَ وَجَاهَدْتَّ فِی

اللهِ حَقَّ جِهَادِهٖ

اَللّٰهُمَّ اٰتِهٖ نِهَایَةَ مَا یَنْبَغِیْ اَنْ یَّاْمَلَهُ الْاٰمِلُوْنَ

پھر اپنے لئے اور تمام مومن مردوں اور عورتوں کے لئے دعا مانگیں، اس مبارک موقع پر سعد عبدالرزاق، اس کے والدین اور اس کے اہل وعیال کو بھی اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں، اور بارگاہ رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم میں اس کا بھی سلام پیش کریں۔

# دلائل الخیرات اور صَلٰوۃُ الۡبِئرِ

شیخ محمد بن سلیمان الجزولی فاس (شہر کا نام) میں قیام پذیر تھے، ایک مرتبہ آپ وضو فرمانے کے لئے کنویں پر تشریف لے گئے، لیکن وہاں کوئی ایسی چیز میسر نہ تھی جس کے ذریعے آپ کنویں سے پانی نکال سکتے، اچانک ایک لڑکی جو ایک اونچی جگہ سے یہ منظر دیکھ رہی تھی، وہ آپ کے پاس آئی اور اس نے آپ کا نام پوچھا، نام معلوم ہونے پر اس لڑکی نے کہا کہ آپ وہی شخصیت ہیں جن کا ہر جگہ چرچا ہے اور آپ اس بات سے پریشان ہیں کہ کنویں سے پانی کس طرح نکالا جائے، پھر اس لڑکی نے کنویں میں اپنا لعاب ڈالا تو پانی کنویں سے ابل کر باہر زمین پر آ گیا۔

شیخ محمد بن سلیمان الجزولی نے اس پانی سے وضو کیا اور وضو سے فارغ ہونے کے بعد اس لڑکی سے کہا کہ میں تمہیں قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ تجھے یہ مقام کیسے حاصل ہوا؟

لڑکی نے کہا کہ یہ مقام مجھے اس ذات اقدس صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر کثرت کے ساتھ درود پڑھنے کی وجہ سے حاصل ہوا ہے کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جنگل میں سے گزرتے تو وحشی جانور تک آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے دامن خیر و برکت سے لپٹ جاتے تھے۔

یہ جواب سن کر شیخ قسم کھائی کہ وہ اب درود پاک پر ایک کتاب تحریر کریں گے، پھر شیخ نے اس لڑکی سے اس درود شریف کے بارے میں پوچھا جس کا وہ ورد کیا کرتی تھی۔

اس کے بعد شیخ محمد بن سلیمان الجزولی نے کتاب دلائل الخیرات تحریر فرمائی، اس مبارک کتاب کی ساتویں منزل میں وہ درود پاک بھی موجود ہے جو آپ کو اس لڑکی نے بتایا تھا جسے صلوٰۃ البئر (کنویں والا درود شریف) کے نام سے یاد کیا جاتا ہے، جس کے الفاظ یہ ہیں:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا
مُحَمَّدٍ صَلَاۃً دَائِمَۃً مَّقْبُوْلَۃً تُؤَدِّیْ
بِھَا عَنَّا حَقَّہُ الْعَظِیْمَ

# عرض مرتب

اولیاء اللہ کا قول ہے کہ ہم نے جو کچھ پایا وہ درود شریف کی بدولت ہی پایا اور ظاہر ہے کہ نجات اور تمام بھلائیوں کا سب سے بڑا سبب حضور اکرم ﷺ کا وجود بابرکت ہی ہے، جن کے سر مبارک پر اللہ تعالیٰ نے محبوبیت کا تاج سجایا، آپ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام بھیجنا تمام خوبیوں اور بھلائیوں کی کنجی ہے، صلوٰۃ وسلام پر ہر زمانے کے اہل اللہ نے کتابیں تالیف فرمائیں، مگر حضرت سید احمد بن سلیمان جزولی رحمۃ اللہ علیہ کی تالیف **دلائل الخیرات** کو جو قبولیت حاصل ہوئی، وہ اپنی مثال آپ ہے، بلاد عرب وعجم اور تمام اطراف عالم میں اس کی قراءت جاری وساری ہے، اگرچہ درود وسلام کے لئے کسی کی اجازت ضروری نہیں مگر تسلسل کی امتیازی وخصوصی شان کی وجہ سے کسی اللہ والے کی اجازت سے درود شریف پڑھنا یقیناً زیادتی نفع کا سبب بنے گا، اسی وجہ سے بندہ نے اپنی سند کتاب کے شروع میں درج کردی ہے، تمام پڑھنے والوں سے گزارش ہے کہ اپنے معمولات میں اس کتاب کو شامل کریں اور بندہ کو اور جملہ معاونین کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں دوران قراءت اگر کسی غلطی کی طرف توجہ ہو تو بندہ کو مطلع کریں یہ آپ کا بندہ پر احسان ہوگا۔ فقط والسلام

سعد عبدالرزاق

+92 321 2022205

# چند ضروری ہدایات

❶ دلائل شریف کا ورد کرتے ہوئے وہی نیت کی جائے جو **دعاء النیة** میں مذکور ہے، صرف کتاب کی تلاوت مقصود نہ ہو بلکہ مقصود آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں درود شریف کا ہدیہ پیش کرنا ہو اور اس کتاب کو اس کے لئے ذریعہ سمجھا جائے۔

❷ درود شریف کے فضائل میں قرآن کریم اور احادیث مبارکہ میں وارد ہونے والے نصوص پیش نظر رکھے جائیں اور اس کتاب کو اخلاص وادب کے ساتھ پڑھتے ہوئے ان فضائل کا استحضار نہایت مفید ہے۔

❸ دلائل کا ورد ہمارے مشائخ کا معمول رہا ہے، حضرت حاجی امداد اللہ مکی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں معروف ہے کہ آپ سفر وحضر میں ہمیشہ تین کتابیں، قرآن شریف، مثنوی شریف اور **دلائل الخیرات** اپنے ساتھ رکھتے تھے، اور حضرت مولانا یوسف بنوری صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ دلائل کا ورد ایک کامل متبع سنت مرشد کے ہاتھ پر بیعت کا کام دیتا ہے، حضرت والا کے ارشاد کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ صحیح حدیث میں وارد ہے کہ

مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ وَاحِدَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرًا

جو مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے اللہ اس پر دس بار رحمت نازل فرماتا ہے

(صحیح مسلم، باب الصلوۃ علی النبی بعد التشهد حدیث نمبر 408 صفحہ نمبر 174 مطبوعہ بیت الافکار الدولیۃ)

اور قرآن کریم میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

هُوَ الَّذِيْ يُصَلِّيْ عَلَيْكُمْ وَمَلٰٓئِكَتُهٗ
لِيُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ

وہ ذات (اللہ تعالیٰ) اور اس کے فرشتے تم پر رحمت نازل فرماتے ہیں تاکہ تمہیں (جہالت کی) اندھیریوں سے (ایمان کے) نور کی طرف لے جائیں۔

(سورۃ الاحزاب آیت نمبر 43)

حدیث شریف کے مطابق درود شریف پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کی طرف سے صلوٰۃ کا نزول ہوتا ہے اور قرآن شریف سے معلوم ہوا کہ جس شخص پر اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کی طرف سے صلوٰۃ کا نزول ہوتا ہے وہ ہر قسم کی ظلمات (شرک، کفر، فسق، نفاق، غفلت وغیرہ) سے نکل کر نور (ایمان، توحید، اخلاص، یقین، طاعت وغیرہ) میں داخل کردیا جاتا ہے اور کسی شیخ سے بیعت ہونے سے بھی یہی مقصود ہوتا ہے۔

۴ اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ عمل بہت اونچی حیثیت رکھتا ہے جسے

استقامت کے ساتھ کیا جائے، اس لئے پابندی کے ساتھ دلائل شریف پڑھنے کی کوشش کی جائے۔

۵ بہتر یہ ہے کہ اپنے شیخ یا کسی ایسے مستند بزرگ جن کو دلائل پڑھنے کی مشائخ سے اجازت حاصل ہو، ان کی اجازت سے دلائل شریف کا ورد کیا جائے۔

## چند ضروری وضاحتیں

دلائل الخیرات کے بعض الفاظ میں ہوسکتا ہے کسی کو کچھ تردد ہو، اس لئے چند وضاحتیں عرض خدمت ہیں:

۱ اسماء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں رحمت، غیاث، اور یا کاشف الکرب قسم کے جو الفاظ آئے ہیں، اگر خلجان ہو تو انہیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات طیبہ اور حشر میں آنے والی حالت پر محمول کر لیا جائے۔

۲ وَنُورًا عَلٰی نُورِہِ الَّذِیْ مِنْهُ خَلَقْتَهٗ کو عالم ارواح میں پیدائش پر محمول کیا جائے یا یہ سمجھا جائے کہ اس کا تعلق روح سے ہے جسم سے نہیں۔

۳ جہاں خطاب اور ندا کے الفاظ آئیں، وہاں یہ تصور کیا جائے کہ فرشتے میری آواز آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں پہنچا رہے ہیں یا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات مبارک کو اپنے تصور میں لا کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مخاطب ہوں یا اپنے آپ

کو روضۂ اقدس پر حاضر تصور کر کے پڑھیں۔

۴ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مِنَ الرَّحْمَةِ شَیْءٌ وغیرہ جیسے الفاظ میں صفات خداوندی کی محدودیت کا بعض اوقات شبہ پیدا ہوتا ہے، اس کے ایک جواب تو یہ ہے کہ یہ الفاظ ماثور ہیں اگر سمجھ میں نہ آئیں تو انہیں متشابہات میں سے سمجھیں، دوم یہ کہ ان الفاظ سے حقیقی معنی مراد نہیں بلکہ کثرت سے کنایہ ہیں۔ لیکن ان تمام گزارشات اور وضاحتوں کے باوجود اگر کسی صاحب علم قاری کو کسی عبارت پر اطمینان خاطر نہ ہو تو وہ اسے نہ پڑھے، ہمارے بزرگوں میں اس کی مثالیں موجود ہیں کہ وہ بعض موہم عبارتوں کو نہیں پڑھتے تھے۔

## کتاب پڑھنے کا طریقہ

دلائل الخیرات کو آٹھ منزلوں میں تقسیم کیا گیا ہے، پہلی منزل پیر کے دن سے شروع ہوتی ہے اور آٹھویں منزل پیر کے دن ہی اختتام کو پہنچتی ہے، گویا پیر کے دن دو منزلیں پہلی اور آخری پڑھی جائیں گی، روزانہ کی منزل پڑھنے سے پہلے اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسماء مبارکہ، روضہ مبارکہ کی صفت اور دعاء نیت کو پڑھا جائے اور پھر منزل شروع سے آخر تک پڑھی جائے۔

# سند اجازت دلائل الخیرات

اَجَازَنِی الشَّیْخُ وَاصِفُ بْنُ مَنْظُوْرٍ رَّحِمَهُ اللهُ

میرے حضرت اور میرے شیخ واصف منظور صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے دلائل الخیرات پڑھنے کی

تَعَالیٰ وَاَیْضًا اَجَازَنِی الشَّیْخُ شَمْسُ

اجازت مرحمت فرمائی اور اسی طرح مجھے اجازت دی مولانا شمس الرحمن صاحب نے

الرَّحْمٰنِ اَدَامَ اللهُ بَرَكَاتِهٖ وَمَتَّعَنَا بِطُوْلِ

اللہ تعالیٰ ان کی برکات کو دوام بخشے اور ان کو لمبی زندگی عطا فرما کر ہمیں ان سے مستفید فرمائے

حَيَاتِهٖ وَاَجَازَهُ الشَّیْخُ فَضَل مُحَمَّد وَاَجَازَهُ

اور انہیں اجازت دی شیخ فضل محمد نے اور انہیں اجازت دی

الشَّیْخُ مُحَمَّد قَمَر (جورہ شریف) وَاَجَازَهُ

شیخ محمد قمر جورہ شریف والوں نے اور انہیں اجازت دی

الشَّیْخُ وَلِی اَحْمَد (سنڈاکی باباجی) وَاَجَازَهُ

شیخ ولی محمد المعروف سنڈاکی بابا نے اور انہیں اجازت دی

الشَّیْخُ عَبْدُ الْحَقِّ عَنِ الشَّیْخ عَلِیِّ بْنِ یُوْسُفَ

زشیخ عبدالحق نے اور وہ روایت کرتے ہیں شیخ علی بن یوسف

| |
|---|
| الْبَاشِلِيِّ الْمَدَنِيِّ عَنِ الشَّيْخِ اَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدٍ |
| الباشلی المدنی سے اور وہ روایت کرتے ہیں شیخ احمد بن محمد |
| الْمُدْغِرِى عَنِ الشَّيْخِ مُحَمَّدِ بْنِ اَحْمَدَ الْمُثَنّٰى |
| المدغری سے اور وہ روایت کرتے ہیں شیخ محمد بن احمد المثنی سے |
| عَنِ الشَّيْخِ اَحْمَدَ بْنِ الْحَاجِّ عَنِ الشَّيْخِ اَحْمَدَ |
| اور وہ روایت کرتے ہیں شیخ احمد بن الحاج سےاور وہ روایت کرتے ہیں شیخ احمد |
| الْمُقْرِيِّ عَنِ الشَّيْخِ عَبْدِ الْقَادِرِ الْفَاسِى عَنِ |
| المقری سے اور وہ روایت کرتے ہیں شیخ عبدالقادر الفاسی سے |
| الشَّيْخِ اَحْمَدَ بْنِ اَبِى الْعَبَّاسِ عَنِ الشَّيْخِ |
| اور وہ روایت کرتے ہیں شیخ احمد بن ابی العباس سے اور وہ روایت کرتے ہیں |
| السُّمْلَالِى عَنِ الشَّيْخِ عَبْدِ الْعَزِيْزِ التِّبَاعِ عَنِ |
| شیخ السملالی سے اور وہ روایت کرتے ہیں شیخ عبدالعزیز التباع سے |
| الشَّيْخِ الْاِمَامِ الْمُؤَلِّفِ مُحَمَّدِ بْنِ سُلَيْمَانَ |
| اور وہ روایت کرتے ہیں اس کتاب کے مؤلف حضرت شیخ امام محمد بن سلیمان |
| الْجَزُوْلِى الشَّاذِلِى رَحِمَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى |
| الجزولی الشافعی سے اللہ تعالی ان سب پر اپنی رحمت نازل فرمائے |

# اَسْمَاءُ اللّٰہِ الْحُسْنٰی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْمَلِکُ الْحَقُّ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ

اے اللہ تو بادشاہ ہے برحق ہے تیرے سو کوئی عبادت کے لائق نہیں

| | | |
|---|---|---|
| یَا اللّٰہُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا رَحْمٰنُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا رَحِیْمُ جَلَّ جَلَالُہٗ |
| اے اللہ | اے بڑے مہربان | اے نہایت رحم کرنے والے |
| یَا مَلِکُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا قُدُّوْسُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا سَلَامُ جَلَّ جَلَالُہٗ |
| اے حقیقی بادشاہ | اے بہت پاک ذات | اے سلامتی عطا کرنے والے |
| یَا مُؤْمِنُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا مُھَیْمِنُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا عَزِیْزُ جَلَّ جَلَالُہٗ |
| اے امن عطا کرنے والے | اے نگہبان | اے سب پر غالب ذات |
| یَا جَبَّارُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا مُتَکَبِّرُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا خَالِقُ جَلَّ جَلَالُہٗ |
| اے ٹوٹے دلوں کو جوڑنے والے | اے بڑائی والے | اے ہر چیز کو پیدا کرنے والے |
| یَا بَارِیءُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا مُصَوِّرُ جَلَّ جَلَالُہٗ | یَا غَفَّارُ جَلَّ جَلَالُہٗ |
| اے کائنات کو بنانے والے | اے صورت بنانے والے | اے بخشنے والے |

| یَا قَهَّارُ جل جلالہ | یَا وَهَّابُ جل جلالہ | یَا رَزَّاقُ جل جلالہ |
|---|---|---|
| اے غلبہ والے | اے عطا کرنے والے | اے روزی دینے والے |
| یَا فَتَّاحُ جل جلالہ | یَا عَلِيْمُ جل جلالہ | یَا قَابِضُ جل جلالہ |
| اے نعمتوں کے دروازے کھولنے والے | اے سب کچھ جاننے والے | اے روکنے والے |
| یَا بَاسِطُ جل جلالہ | یَا خَافِضُ جل جلالہ | یَا رَافِعُ جل جلالہ |
| اے خیر کے دروازوں کو کھولنے والے | اے پست کرنے والے | اے بلند فرمانے والے |
| یَا مُعِزُّ جل جلالہ | یَا مُذِلُّ جل جلالہ | یَا سَمِيْعُ جل جلالہ |
| اے عزت دینے والے | اے ذلت دینے والے | اے سننے والے |
| یَا بَصِيْرُ جل جلالہ | یَا حَكَمُ جل جلالہ | یَا عَدْلُ جل جلالہ |
| اے دیکھنے والے | اے فیصلہ فرمانے والے | اے انصاف کرنے والے |
| یَا لَطِيْفُ جل جلالہ | یَا خَبِيْرُ جل جلالہ | یَا حَلِيْمُ جل جلالہ |
| اے بڑے مہربان | اے خبر رکھنے والے | اے بردبار |
| یَا عَظِيْمُ جل جلالہ | یَا غَفُوْرُ جل جلالہ | یَا شَكُوْرُ جل جلالہ |
| اے عظمت والے | اے بخشنے والے | اے قدردان |
| یَا عَلِيُّ جل جلالہ | یَا كَبِيْرُ جل جلالہ | یَا حَفِيْظُ جل جلالہ |
| اے بلند رتبہ والے | اے سب مخلوق سے بڑے | اے حفاظت کرنے والے |

| يَا مُقِيتُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا حَسِيبُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا جَلِيلُ جَلَّ جَلَالُهُ |
| --- | --- | --- |
| اے قدرت عطا فرمانے والے | اے وہ ذات جو سب کے لئے کافی ہے | اے سب سے بزرگ |
| يَا كَرِيمُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا رَقِيبُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا مُجِيبُ جَلَّ جَلَالُهُ |
| اے کرم کرنے والے | اے نگہبانی کرنے والے | اے دعاؤں کو قبول کرنے والے |
| يَا وَاسِعُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا حَكِيمُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا وَدُودُ جَلَّ جَلَالُهُ |
| اے فراخی عطا کرنے والے | اے حکمت والے | اے بہت زیادہ محبت کرنے والے |
| يَا مَجِيدُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا بَاعِثُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا شَهِيدُ جَلَّ جَلَالُهُ |
| اے بزرگی والے | اے رسولوں کو بھیجنے والے | اے گواہ |
| يَا حَقُّ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا وَكِيلُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا قَوِيُّ جَلَّ جَلَالُهُ |
| اے برحق | اے کارساز | اے قوت والے |
| يَا مَتِينُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا وَلِيُّ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا حَمِيدُ جَلَّ جَلَالُهُ |
| اے مضبوط | اے دوست | اے حمد و ثناء کے لائق |
| يَا مُحْصِي جَلَّ جَلَالُهُ | يَا مُبْدِئُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا مُعِيدُ جَلَّ جَلَالُهُ |
| اے ہر چیز کو گھیرنے والے | اے آغاز کرنے والے | اے دوبارہ زندگی عطا کرنے والے |
| يَا مُحْيِي جَلَّ جَلَالُهُ | يَا مُمِيتُ جَلَّ جَلَالُهُ | يَا حَيُّ جَلَّ جَلَالُهُ |
| اے زندہ کرنے والے | اے موت دینے والے | اے زندہ |

| | | |
|---|---|---|
| يَا قَيُّوْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا وَاجِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا مَاجِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے ہمیشہ رہنے والے | اے پانے والے | اے بزرگ ذات |
| يَا وَاحِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا اَحَدُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا صَمَدُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے اکیلے | اے تنہا | اے بے نیاز |
| يَا قَادِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا مُقْتَدِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا مُقَدِّمُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے قدرت رکھنے والے | اے تقدیر بنانے والے | اے آگے بڑھانے والے |
| يَا مُؤَخِّرُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا اَوَّلُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا اٰخِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے پیچھے کرنے والے | اے اول | اے آخر |
| يَا ظَاهِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا بَاطِنُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا وَالِ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے ظاہر | اے باطن (پوشیدہ) | اے وارث |
| يَا مُتَعَالِ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا بَرُّ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا تَوَّابُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے سب سے برتر | اے نیکوں کی مدد فرمانے والے | اے توبہ قبول فرمانے والے |
| يَا مُنْعِمُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا مُنْتَقِمُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا عَفُوُّ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے نعمتیں عطا کرنے والے | اے بدلہ لینے والے | اے معاف فرمانے والے |

| | |
|---|---|
| يَا رَءُوْفُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا مَالِكَ الْمُلْكِ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے بہت مہربان | اے دو جہاں کے مالک |

| | | |
|---|---|---|
| يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ جَلَّ جَلَالُهٗ | | يَا رَبُّ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے بزرگی اور اکرام والے | | اے رب |
| يَا مُقْسِطُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا جَامِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا غَنِيُّ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے انصاف فرمانے والے | اے سب کو جمع فرمانے والے | اے بے نیاز |
| يَا مُغْنِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا مُعْطِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا مَانِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے بے نیاز فرمانے والے | اے عطا فرمانے والے | اے باز رکھنے والے |
| يَا ضَآرُّ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا نَافِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا نُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے نقصان دینے والے | اے نفع دینے والے | اے روشنی والے |
| يَا هَادِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا بَدِيْعُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا بَاقِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے رہنمائی فرمانے والے | اے از سر نو پیدا کرنے والے | اے ہمیشہ ہمیشہ رہنے والے |
| يَا وَارِثُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا رَشِيْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ | يَا صَبُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے مالک | اے صحیح تدبیر کرنے والے | اے بہت زیادہ تحمل والے |
| يَا صَادِقُ جَلَّ جَلَالُهٗ | | يَا سَتَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اے سچے | | اے عیبوں کو چھپانے والے |

وَسِيْرَتِهٖ وَتَوَفَّنَا عَلٰى سُنَّتِهٖ وَلَاتَحْرِمْنَا

اور ہمیں ان کی سنت پر مرنا نصیب فرما اور ہمیں ان کی

فَضْلَ شَفَاعَتِهٖ وَاحْشُرْنَا فِىْ اَتْبَاعِهِ الْغُرِّ

شفاعت کے شرف سے محروم نہ رکھنا اور ان کے تابعین میں سے جن کے

الْمُحَجَّلِيْنَ وَاَشْيَاعِهِ السَّابِقِيْنَ وَاَصْحَابِ

اعضاء وضو چمکتے ہوں گے اور ان کی سابقین جماعتوں اور داہنے ہاتھ میں

الْيَمِيْنِ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

نامۂ اعمال دینے والوں میں ہمارا حشر فرمانا اے ارحم الراحمین

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَلَآئِكَتِكَ وَالْمُقَرَّبِيْنَ

الٰہی اپنے فرشتوں اور مقربین پر

وَعَلٰى اَنْبِيَآئِكَ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى اَهْلِ

اور اپنے انبیاء و مرسلین پر اور اپنے

طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ وَاجْعَلْنَا بِالصَّلٰوةِ

تمام اطاعت کرنے والوں پر رحمت نازل فرما اور ہمیں ان پر دعائے رحمت کی بدولت

عَلَيْهِمْ مِّنَ الْمَرْحُوْمِيْنَ

ان لوگوں میں سے بنا جن پر تیری رحمت ہوئی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ الْمَبْعُوْثِ مِنْ

اے اللہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرما جو تہامہ یعنی

تِهَامَةَ وَالْاٰمِرِ بِالْمَعْرُوْفِ وَالْاِسْتِقَامَةِ

سرزمین عرب سے مبعوث ہوئے اور نیکی اور استقامت کا حکم دینے والے ہیں

وَالشَّفِيْعِ لِاَهْلِ الذُّنُوْبِ فِيْ عَرَصَاتِ الْقِيٰمَةِ

اور میدان قیامت میں گناہ گاروں کی شفاعت کریں گے

اَللّٰهُمَّ اَبْلِغْ عَنَّا نَبِيَّنَا وَشَفِيْعَنَا وَحَبِيْبَنَا

اے اللہ ہماری طرف سے ہمارے نبی ہمارے شفیع اور ہمارے حبیب کو

اَفْضَلَ الصَّلٰوةِ وَالتَّسْلِيْمِ وَابْعَثْهُ الْمَقَامَ

بہترین صلوٰۃ و سلام پہنچا اور ان کو معزز مقام محمود

الْمَحْمُوْدَ الْكَرِيْمَ وَاٰتِهِ الْفَضِيْلَةَ وَالْوَسِيْلَةَ

میں اٹھانا اور ان کو فضیلت اور وسیلہ

وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ الَّتِيْ وَعَدْتَّهُ فِي الْمَوْقِفِ

اور بلند درجہ عطا فرمانا جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے بڑے مؤقف یعنی

الْعَظِيْمِ وَصَلِّ اللّٰهُمَّ عَلَيْهِ صَلٰوةً دَآئِمَةً

میدان حشر میں اور اے اللہ ان پر وہ رحمت نازل فرما

مُّتَّصِلَةً تَتَوَالٰی وَتَدُوْمُ

جو دائمی اور مسلسل ہو کر پے در پے ہو اور ہمیشہ رہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ مَا لَاحَ بَارِقٌ

اے اللہ ان پر اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما جب تک بھی بجلی چمکتی رہے

وَذَرَّ شَارِقٌ وَوَقَبَ غَاسِقٌ وَانْھَمَرَ وَادِقٌ

اور سورج نکلتا رہے اور رات تاریک ہوتی رہے اور بارش برستی رہے

وَصَلِّ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ مِلْاَ اللَّوْحِ وَالْفَضَآءِ

اور ان پر اور ان کی آل پر خلا اور لوح کے بھراؤ کے برابر رحمت نازل فرما

وَمِثْلَ نُجُوْمِ السَّمَآءِ وَعَدَدَ الْقَطْرِ وَالْحَصٰی

اور آسمان کے تاروں کے مساوی اور قطرات اور کنکریوں کی تعداد کے بقدر رحمت نازل فرما

وَصَلِّ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ صَلٰوۃً لَا تُعَدُّ وَلَا تُحْصٰی

اور ان پر اور ان کی آل پر ایسی رحمت نازل فرما جس کی گنتی و شمار نہ ہوسکے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ زِنَۃَ عَرْشِكَ وَمَبْلَغَ

اے اللہ ان پر اپنے عرش کے ہم وزن اور اپنی خوشنودی کی مقدار کے بقدر

رِضَاكَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمُنْتَھٰی رَحْمَتِكَ

اور اپنے کلمات کے بقدر اور اپنی رحمت کی حد کے بقدر رحمت نازل فرما

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ

اے اللہ ان پر اور ان کی اولاد پر اور ان کی بیبیوں اور ان کی نسل پر رحمت نازل فرما

وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا

اور ان پر اور ان کی اولاد اور ان کی بیبیوں اور ان کی نسل پر برکتیں بھیج

صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ

جیسی رحمت اور برکتیں تو نے سیدنا ابراہیم علیہ السلام پر اور سیدنا ابراہیم علیہ السلام کی

اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَجَازِهٖ عَنَّا

اولاد پر نازل فرمائی تھیں بےشک تو حمد و بزرگی کا مستحق ہے اور ان کو ہماری طرف سے بہتر سے بہتر

اَفْضَلَ مَا جَازَيْتَ بِهٖ نَبِيًّا عَنْ اُمَّتِهٖ

صلہ عطا فرما جو تو نے صلہ عطا فرمایا ہو کسی نبی کو اس کی امت کی طرف سے

وَاجْعَلْنَا مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ بِمِنْهَاجِ شَرِيْعَتِهٖ

اور ہمیں ان کی شریعت کے راستے پر چلنے والوں میں سے بنا

وَاهْدِنَا بِهَدْيِهٖ وَسِيْرَتِهٖ وَتَوَفَّنَا عَلٰى مِلَّتِهٖ

اور ہمیں ان کے طریقہ اور سیرت پر چلا اور ان کی ملت پر مرنا نصیب فرما

وَاحْشُرْنَا يَوْمَ الْفَزَعِ الْاَكْبَرِ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ

اور ہمارا حشر سخت گھبراہٹ کے دن امن والوں میں

فِيْ زُمْرَتِهٖ وَاَمِتْنَا عَلٰى حُبِّهٖ وَحُبِّ اٰلِهٖ

ان کی جماعت کے ہمراہ فرما اور ہمیں ان کی محبت اور ان کی آل اور ان کے صحابہ

وَاَصْحَابِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ

اور ان کی ذریت کی محبت پر مرنا نصیب فرما

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ اَفْضَلِ اَنْبِيَآئِكَ

الٰہی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرما جو کہ تیرے نبیوں میں افضل

وَاَكْرَمِ اَصْفِيَآئِكَ وَاِمَامِ اَوْلِيَآئِكَ وَخَاتِمِ

اور تیرے منتخب کردہ بندوں میں بزرگ تر اور تیرے اولیاء کے پیشوا

اَنْبِيَآئِكَ وَحَبِيْبِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَشَهِيْدِ

اور تیرے انبیاء کے سلسلے کو ختم کرنے والے اور رب العالمین کے پیارے

الْمُرْسَلِيْنَ وَشَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ وَسَيِّدِ وُلْدِ

اور پیغمبروں کے گواہ اور گناہ گاروں کی سفارش کرنے والے اور تمام بنی آدم کے

اٰدَمَ اَجْمَعِيْنَ اَلْمَرْفُوْعِ الذِّكْرِ فِي الْمَلَآئِكَةِ

سردار ہیں کہ جن کا تذکرہ ملائکہ مقربین میں اونچا کیا گیا ہے

الْمُقَرَّبِيْنَ اَلْبَشِيْرِ النَّذِيْرِ السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ

مژدہ سنانے والے ہیں، عذاب سے ڈرانے والے ہیں، روشن چراغ ہیں،

اَلصَّادِقِ الْاَمِيْنِ الْحَقِّ الْمُبِيْنِ الرَّؤُفِ

سچے ہیں، امانت دار ہیں، کھلے برحق ہیں، شفیق ہیں،

الرَّحِيْمِ اَلْهَادِىْ اِلَى الصِّرَاطِ الْمُسْتَقِيْمِ

مہربان ہیں، سیدھے راستے کی طرف رہنمائی کرنے والے ہیں،

الَّذِىْ اٰتَيْتَهٗ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِىْ وَالْقُرْاٰنَ

جن کو تو نے سبع معانی یعنی سورۂ فاتحہ عطا فرمائیں اور قرآن عظیم

الْعَظِيْمَ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَهَادِى الْاُمَّةِ اَوَّلِ

عطا فرمایا، ایسے نبی ہیں جو مجسم رحمت ہیں اور امت کے رہبر ہیں،

مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْاَرْضُ وَيَدْخُلُ الْجَنَّةَ

قبر سے اٹھائے جانے والوں میں سب سے پہلے اٹھائے جائیں گے اور جنت میں جائیں گے

وَالْمُؤَيَّدَ بِجِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ الْمُبَشَّرِ بِهٖ

اور وہ نبی ایسے ہیں کہ جن کو جبرئیل علیہ السلام اور میکائیل علیہ السلام سے قوت دی گئی

فِي التَّوْرَاةِ وَالْاِنْجِيْلِ اَلْمُصْطَفَى الْمُجْتَبٰى

اور توریت و انجیل میں ان کی بشارت دی گئی ہے، برگزیدہ ہیں، چنے ہوئے ہیں،

اَلْمُنْتَخَبِ اَبِى الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ

منتخب کردہ ہیں جن کی کنیت ابو القاسم ہے اور نام مبارک محمد بن عبداللہ

بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ بْنِ هَاشِمٍ

بن عبدالمطلب بن ہاشم ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَلَآئِكَتِكَ وَالْمُقَرَّبِيْنَ

اے اللہ اپنے فرشتوں پر اور مقربین پر رحمت نازل فرما

الَّذِيْنَ يُسَبِّحُوْنَ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ لَا يَفْتُرُوْنَ

جو رات دن تسبیح پڑھتے رہتے ہیں، نہ تھکتے ہیں

وَلَا يَعْصُوْنَ اللهَ مَا اَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُوْنَ مَا

اور جو ان کو حکم دیا جاتا ہے اس میں اللہ کی نافرمانی نہیں کرتے اور وہی کرتے ہیں

يُؤْمَرُوْنَ اَللّٰهُمَّ وَكَمَا اصْطَفَيْتَهُمْ سُفَرَآءَ

جس کا ان کو حکم دیا جاتا ہے، اے اللہ جس طرح تو نے ان کو چن لیا

اِلٰى رُسُلِكَ وَاُمَنَآءَ عَلٰى وَحْيِكَ وَشُهَدَآءَ عَلٰى

اپنے رسولوں کی طرف پیغام رساں اور اپنی وحی پر امین اور اپنی مخلوق پر

خَلْقِكَ وَخَرَقْتَ لَهُمْ كُنُفَ حُجُبِكَ

گواہ بنانے کے لئے اور تو نے ان کے لئے اپنے حجاب کے پردوں کو چاک فرما دیا

وَاَطْلَعْتَهُمْ عَلٰى مَكْنُوْنِ غَيْبِكَ وَاخْتَرْتَ

اور ان کو اپنے چھپے ہوئے غیب پر آگاہ کردیا اور ان میں سے

مِنۡهُمۡ خَزَنَةً لِّجَنَّتِكَ وَحَمَلَةً لِّعَرۡشِكَ

اپنی جنت کے محافظین اور اپنے عرش کے حاملین کا انتخاب فرمایا

وَجَعَلۡتَهُمۡ مِّنۡ اَكۡثَرِ جُنُوۡدِكَ وَفَضَّلۡتَهُمۡ

اور ان کو اپنے لشکروں کا بڑا حصہ بنایا اور ان کو مخلوق پر

عَلَى الۡوَرٰى وَاَسۡكَنۡتَهُمُ السَّمٰوَاتِ الۡعُلٰى

فضیلت بخشی اور ان کو اونچے آسمانوں پر بسایا

وَنَزَّهۡتَهُمۡ عَنِ الۡمَعَاصِىۡ وَالدَّنَاۤءٰتِ

اور ان کو گناہوں اور رذیل حرکتوں سے منزہ رکھا

وَقَدَّسۡتَهُمۡ عَنِ النَّقَاۤئِصِ وَالۡاٰفَاتِ فَصَلِّ

اور ان کو عیبوں اور آفتوں سے پاک و صاف رکھا

عَلَيۡهِمۡ صَلٰوةً دَاۤئِمَةً تَزِيۡدُهُمۡ بِهَا فَضۡلًا

لٰہذا ان پر وہ دائمی رحمت نازل فرما جس سے تو ان کی بزرگی بڑھا دے

وَتَجۡعَلُنَا لِاِسۡتِغۡفَارِهِمۡ بِهَا اَهۡلًا

اور ہمیں اس کی بدولت ان کی دعائے مغفرت کا مستحق بنا دے

اَللّٰهُمَّ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيۡعِ اَنۡبِيَاۤئِكَ وَرُسُلِكَ

اور اے اللہ اپنے تمام نبیوں اور رسولوں پر رحمت نازل فرما

الَّذِيْنَ شَرَحْتَ صُدُوْرَهُمْ وَاَوْدَعْتَهُمْ

کہ تو نے ان کے سینے کھول دیئے اور ان میں اپنی حکمت کو

حِكْمَتَكَ وَطَوَّقْتَهُمْ نُبُوَّتَكَ وَاَنْزَلْتَ

امانت بنا کر رکھ دیا او ان کو اپنی نبوت کا مکلف بنایا

عَلَيْهِمْ كُتُبَكَ وَهَدَيْتَ بِهِمْ خَلْقَكَ وَدَعَوْا

اور ان پر اپنی کتابیں اُتاریں اور اُن کے ذریعہ اپنی مخلوق کو ہدایت بخشی

اِلٰى تَوْحِيْدِكَ وَشَوَّقُوْا اِلٰى وَعْدِكَ وَخَوَّفُوْا مِنْ

اور انہوں نے تیری توحید کی طرف بلایا اور تیرے وعدہ کا شائق بنایا اور تیری دھمکی کا

وَعِيْدِكَ وَاَرْشَدُوْٓا اِلٰى سَبِيْلِكَ وَقَامُوْا

خوف دلایا اور تیرے راستہ کی طرف رہنمائی کی

بِحُجَّتِكَ وَدَلِيْلِكَ

اور تیری حجت و دلیل کو قائم کیا

وَسَلِّمِ اللّٰهُمَّ عَلَيْهِمْ تَسْلِيْمًا وَهَبْ لَنَا

اور اے اللہ ان پر اپنا خاص سلام بھیج

بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِمْ اَجْرًا عَظِيْمًا

اور ہمیں ان پر دعاء رحمت کرنے کی وجہ سے اجر عظیم عطا فرما

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً

الٰہی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرما

دَآئِمَۃً مَّقْبُوْلَۃً تُؤَدِّیْ بِھَا عَنَّا حَقَّہُ الْعَظِیْمَ

ایسی رحمت جو مقبول اور دائمی ہو جس کی بدولت تو ہم سے ان کا بڑا حق ادا کردے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَاحِبِ الْحُسْنِ

الٰہی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرما جو صاحب حسن و جمال ہیں،

وَالْجَمَالِ وَالْبَھْجَۃِ وَالْکَمَالِ وَالْبَھَآءِ

صاحب رونق و کمال ہیں اور چمک دمک والے ہیں

وَالنُّوْرِ وَالْوِلْدَانِ وَالْحُوْرِ وَالْغُرَفِ

اور حور و غلمان والے اور جنتی دریچوں والے ہیں

وَالْقُصُوْرِ وَاللِّسَانِ الشَّکُوْرِ وَالْقَلْبِ

اور جنت کے محلات والے اور شکر گزار زبان والے اور قابل قدر

الْمَشْکُوْرِ وَالْعِلْمِ الْمَشْھُوْرِ وَالْجَیْشِ

دل اور مشہور علم والے ہیں اور مظفر و منصور

الْمَنْصُوْرِ وَالْبَنِیْنَ وَالْبَنَاتِ وَالْاَزْوَاجِ

لشکر والے ہیں اور بیٹوں او بیٹیوں اور پاک طینت

الطَّاهِرَاتِ وَالْعُلُوِّ عَلَى الدَّرَجَاتِ وَالزَّمْزَمِ

بیبیوں والے ہیں اور بلند درجات والے اور زمزم والے ہیں

وَالْمَقَامِ وَالْمَشْعَرِ الْحَرَامِ وَاجْتِنَابِ

اور مقام ابراہیم اور مشعر حرام والے ہیں اور گناہوں سے

الْاٰثَامِ وَتَرْبِيَةِ الْاَيْتَامِ وَالْحَجِّ وَتِلَاوَةِ

پرہیز کرنے والے ہیں اور یتیموں کی پرورش کرنے والے ہیں اور حج

الْقُرْاٰنِ وَتَسْبِيْحِ الرَّحْمٰنِ وَصِيَامِ رَمَضَانَ

اور تلاوت قرآن اور رحمٰن کی تسبیح کرنے والے ہیں اور ماہِ رمضان کے روزوں والے ہیں

وَاللِّوَآءِ الْمَعْقُوْدِ وَالْكَرَمِ وَالْجُوْدِ وَالْوَفَآءِ

اور بندھے ہوئے جھنڈے والے اور کرم و سخا والے ہیں

بِالْعُهُوْدِ صَاحِبِ الرَّغْبَةِ وَالتَّرْغِيْبِ

اور وعدہ وفائی والے اور رغبت اور ترغیب والے ہیں

وَالْبَغْلَةِ وَالنَّجِيْبِ وَالْحَوْضِ وَالْقَضِيْبِ

اور خچر اور گھوڑوں پر سوار ہونے والے ہیں اور حوض کوثر اور تلوار والے نبی ہیں

النَّبِيِّ الْاَوَّابِ النَّاطِقِ بِالصَّوَابِ الْمَنْعُوْتِ

بے حد خشوع والے نبی ہیں، حق بات بولنے والے ہیں جن کی تعریف

فِي الْكِتَابِ اَلنَّبِيِّ عَبْدِ اللهِ اَلنَّبِيِّ كَنْزِ اللهِ

آسمانی کتاب میں ہے، وہ نبی جو اللہ کے بندے ہیں، وہ نبی جو اللہ کا خزانہ ہیں،

اَلنَّبِيِّ حُجَّةِ اللهِ اَلنَّبِيِّ مَنْ اَطَاعَهٗ فَقَدْ اَطَاعَ

وہ نبی جو اللہ کی حجت ہیں، وہ نبی کہ جس نے ان کی اطاعت کی

اللهَ وَمَنْ عَصَاهُ فَقَدْ عَصَى اللهَ اَلنَّبِيِّ الْعَرَبِيِّ

اس نے اللہ کی اطاعت کی اور جس نے ان کی نافرمانی کی اس نے اللہ کی نافرمانی کی،وہ نبی جو عربی ہیں

الْقُرَشِيِّ الزَّمْزَمِيِّ الْمَكِّيِّ التِّهَامِيِّ صَاحِبِ

قریشی ہیں، زمزم کی طرف منسوب ہیں، مکی ہیں، تہامی (حجازی) ہیں،

الْوَجْهِ الْجَمِيْلِ وَالطَّرْفِ الْكَحِيْلِ وَالْخَدِّ

حسین چہرے والے ہیں، سُرمگیں آنکھوں والے ہیں

الْاَسِيْلِ وَالْكَوْثَرِ وَالسَّلْسَبِيْلِ قَاهِرِ

اور چکنے رخسار والے ہیں، نہر کوثر و سلسبیل والے ہیں،

الْمُضَآدِّيْنَ مُبِيْدِ الْكٰفِرِيْنَ وَقَاتِلِ

مخالفوں کو دبانے والے ہیں، کافروں کو ہلاک کرنے والے ہیں،

الْمُشْرِكِيْنَ قَائِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِيْنَ اِلٰى

مشرکوں کو قتل کرنے والے ہیں، وہ لوگ جن کے اعضائے وضو قیامت کے دن روشن اور چمک دار ہوں گے ان کو

جَنَّاتِ النَّعِيْمِ وَجِوَارِ الْكَرِيْمِ صَاحِبِ

جنات النعیم اور رب کریم کے جوار کی طرف لے جانے والے ہیں،

جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَسُوْلِ رَبِّ

صاحب جبریل علیہ السلام ہیں، رب العالمین کے پیغمبر ہیں

الْعَالَمِيْنَ وَشَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ وَغَايَةِ

اور گناہ گاروں کی سفارش کرنے والے ہیں، ابر کے مقصود

الْغَمَامِ وَمِصْبَاحِ الظَّلَامِ وَقَمَرِ التَّمَامِ

(یعنی وجہ بارانِ رحمت) ہیں، اور اندھیروں کے چراغ ہیں، اور پورے چاند ہیں،

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهِ الْمُصْطَفَيْنَ مِنْ

ان پر اور ان کی آل پر اللہ کی رحمتیں ہوں جو پاکیزہ ترین اصل سے

اَطْهَرِ جِبِلَّةٍ صَلٰوةً دَآئِمَةً عَلَى الْاَبَدِ غَيْرَ

منتخب ہیں ایسی رحمتیں جو دائمی ہوں ہمیشہ کے لئے

مُضْمَحِلَّةٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ صَلٰوةً

بلا اضمحلال، اللہ ان پر اور ان کی آل پر رحمت نازل فرمائے

يَّتَجَدَّدُ بِهَا حُبُوْرُهٗ وَيُشَرَّفُ بِهَا فِي الْمِيْعَادِ

ایسی رحمت کہ اس سے ان کا سردار ہونا تازہ ہوتا رہے اور اس سے بروز قیامت

بَعْثُهٗ وَنُشُوْرُهٗ فَصَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهِ

ان کا قبر سے اٹھنا اور میدان حشر میں تشریف لانا صاحب شرف بنے پس اللہ ان پر اور ان کی آل پر

الْاَنْجُمِ الطَّوَالِعِ صَلٰوةً تَجُوْدُ عَلَيْهِمْ اَجْوَدَ

جو چمکدار ستارے ہیں ایسی رحمت نازل فرمائے جو ان پر بے حد برسنے والے

الْغُيُوْثِ الْهَوَامِعِ اَرْسَلَهٗ مِنْ اَرْجَحِ الْعَرَبِ

بادلوں کی بارش کی طرح برستی رہے، وہ رسول جن کو عرب کے راجح ترین

مِيْزَانًا وَاَوْضَحِهَا بَيَانًا وَاَفْصَحِهَا لِسَانًا

معیار پر اور واضح ترین تقریر والا بنا کر اور فصیح ترین زبان

وَاَشْمَخِهَا اِيْمَانًا وَاَعْلَاهَا مَقَامًا وَاَحْلَاهَا

اور مضبوط ترین ایمان والا بنا کر اور بہترین مقام اور شیریں ترین

كَلَامًا وَاَوْفَاهَا ذِمَامًا وَاَصْفَاهَا رَغَامًا

کلام والا اور سب سے زیادہ وعدہ وفا کرنے والا اور صاف ترین طینت والا بنا کر بھیجا

فَاَوْضَحَ الطَّرِيْقَةَ وَنَصَحَ الْخَلِيْقَةَ وَشَهَرَ

پس اس نے راستہ واضح کردیا اور مخلوق کو نصیحت کی اور اسلام کو

الْاِسْلَامَ وَكَسَرَ الْاَصْنَامَ وَاَظْهَرَ الْاَحْكَامَ

مشتہر کیا اور بت توڑ دیئے اور احکامات کو ظاہر کیا

وَحَظَرَ الْحَرَامَ وَعَمَّ بِالْاِنْعَامِ صَلَّى اللّٰهُ

اور حرام کو ممنوع بتایا اور انعام کو عام بنا دیا، اللہ کی رحمت ہو

عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ فِيْ كُلِّ مَحْفِلٍ وَمَقَامٍ

ان پر اور ان کی آل پر ہر مجلس و مقام میں،

اَفْضَلِ الصَّلٰوةِ وَالسَّلَامِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

بہترین رحمت اور سلام، اللہ رحمت نازل فرمائے ان پر

وَعَلٰى اٰلِهٖ عَوْدًا وَبَدْءً صَلٰوةً تَكُوْنُ

اور ان کی آل پر بار بار اور نئ نئ، ایسی رحمت

ذَخِيْرَةً وَوِرْدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ صَلٰوةً

جو ذخیرہ اور ورد ہو، اللہ ان پر اور ان کی آل پر ایسی رحمت نازل فرمائے

تَامَّةً زَاكِيَةً

جو مکمل اور پاک ہو

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ صَلٰوةً يَّتْبَعُهَا

اور اللہ ان پر اور ان کی آل پر ایسی رحمت نازل فرمائے کہ اس کے ساتھ

رَوْحٌ وَرَيْحَانٌ وَيَعْقُبُهَا مَغْفِرَةٌ وَرِضْوَانٌ

فرحت اور مہک لگی ہوئی ہو اور اس کے قدم بقدم بخشش اور خوشنودی ہو،

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى اَفْضَلِ مَنْ طَابَ مِنْهُ النِّجَارُ

اور اللہ ان پر رحمت نازل فرمائے جو اس جماعت میں بہترین ہیں جن سے نسب کو پاکیزگی

وَسَمَا بِهِ الْفَخَارُ وَاسْتَنَارَتْ بِنُوْرِ جَبِيْنِهِ

اور شرف کو فضیلت نصیب ہوئی اور جن کے پیشانی کے نور سے چاند کو

الْاَقْمَارُ وَتَضَآئَلَتْ عِنْدَ جُوْدِ يَمِيْنِهِ

نور حاصل ہوا اور جن کے ہاتھ کی سخاوت سے

الْغَمَائِمُ وَالْبِحَارُ سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدِنِ

بادل اور سمندر شرما گئے یعنی ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

الَّذِىْ بِبَاهِرِ اٰيَاتِهٖ اَضَآءَتِ الْاَنْجَادُ

جن کے کھلے معجزات سے تمام نشیب و فراز

وَالْاَغْوَارُ وَ بِمُعْجِزَاتِ اٰيَاتِهٖ نَطَقَ الْكِتَابُ

چمک اٹھے او جن کی خاص الخاص نشانیوں کو آسمانی کتابوں نے بیان کیا

وَتَوَاتَرَتِ الْاَخْبَارُ

اور اطلاعات حد تواتر تک پہنچیں،

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهِ الَّذِيْنَ

اللہ ان پر اور ان آل پر اور ان کے صحابہ پر رحمت نازل فرمائے

هَاجَرُوْا لِنُصْرَتِهٖ وَنَصَرُوْهُ فِيْ هِجْرَتِهٖ فَنِعْمَ

جنہوں نے ان کی مدد کی خاطر وطن چھوڑا اور ان کی ہجرت میں ان کی مدد کی،

الْمُهَاجِرُوْنَ وَنِعْمَ الْاَنْصَارُ صَلٰوةً نَّامِيَةً

پس کیا ہی خوب تھے مہاجرین اور کیا ہی خوب تھے انصار، ایسی رحمت جو بڑھتی رہے

دَآئِمَةً مَّا سَجَعَتْ فِيْ اَيْكِهَا الْاَطْيَارُ

اور دائم رہے جب تک بھی درختوں کے جھنڈ میں پرندے چہچہاتے رہیں

وَهَمَعَتْ بِوَبْلِهَا الدِّيْمَةُ الْمِدْرَارُ ضَاعَفَ

اور موسلا دھار بارش مینہ برساتی رہے، اللہ ان پر

اللّٰهُ عَلَيْهِ دَآئِمَ صَلَوَاتِهٖ

اپنی دائمی رحمت کو روز افزوں بنائے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهِ

اے اللہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور ان کی پاک طینت

الطَّيِّبِيْنَ الْكِرَامِ صَلٰوةً مُّوْصُوْلَةً دَآئِمَةَ

بزرگ خصلت آل پر رحمت نازل فرما ایسی رحمت جو مسلسل اور ہمیشہ رہے

الْاِتِّصَالِ بِدَوَامِ ذِی الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

جلال و اکرام والے خدا کی ہمیشگی تک

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ الَّذِیْ ھُوَ قُطْبُ

اے اللہ سیدنا محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو عظمت

الْجَلَالَةِ وَشَمْسُ النُّبُوَّةِ وَالرِّسَالَةِ

کے مینار ہیں اور نبوت و رسالت کے آفتاب ہیں

وَالْھَادِیْ مِنَ الضَّلَالَةِ وَالْمُنْقِذُ مِنَ

اور گمراہی سے نکال کر سیدھا راستہ دکھانے والے ہیں اور جہالت سے

الْجَھَالَةِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً دَآئِمَةً

نکالنے والے ہیں، اللہ کا ان پر صلوٰۃ و سلام ہو ایسا کہ جس کا

الْاِتِّصَالِ وَالتَّوَالِیْ مُتَعَاقِبَةً بِتَعَاقُبِ

تسلسل و اتصال دائمی ہو اور دن اور رات کے پے در پے رہنے

الْاَیَّامِ وَاللَّیَالِیْ

تک پے در پے ہو

# آٹھویں منزل بروز پیر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الزَّاهِدِ

الٰہی سیدنا محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو زہد والے نبی ہیں

رَسُوْلِ الْمَلِكِ الصَّمَدِ الْوَاحِدِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

اور ایک اکیلے اللہ بے نیاز شہنشاہ کے پیغمبر ہیں اللہ کا ان پر صلوٰۃ و سلام ہو

وَسَلَّمَ صَلٰوةً دَآئِمَةً اِلٰى مُنْتَهَى الْاَبَدِ

ایسی صلوٰۃ جو ہمیشہ رہے انتہاء ابد تک

بِلَا انْقِطَاعٍ وَّلَا نَفَادٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا

بلا انقطاع اور بلا اختتام ایسی صلوٰۃ جس کے طفیل ہمیں سوزش جہنم سے

مِنْ حَرِّ جَهَنَّمَ وَبِئْسَ الْمِهَادُ

نجات بخشے اور وہ برا ٹھکانا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

الٰہی سیدنا محمد ﷺ نبی امی پر اور ان کی آل پر

وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ صَلٰوةً لَّا يُحْصٰى لَهَا عَدَدٌ

صلوٰۃ و سلام نازل فرما ایسی صلوٰۃ جس کی گنتی نہ ہوسکے

وَّلَا يُعَدُّ لَهَا مَدَدُ

اور جس کا سلسلہ شمار میں نہ آسکے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُكْرِمُ بِهَا مَثْوَاهُ

اے اللہ سیدنا محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما ایسی رحمت کہ تو اس سے ان کی آرام گاہ کی حرمت بڑھائے

وَتُبَلِّغُ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الشَّفَاعَةِ رِضَاهُ

اور اس سے بروز قیامت شفاعت کو ان کی مرضی کی حد تک پہنچا دے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاَصِيْلِ

الٰہی سیدنا محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو اصل کے اعتبار سے نبی ہیں،

السَّيِّدِ النَّبِيْلِ الَّذِىْ جَآءَ بِالْوَحْيِ وَالتَّنْزِيْلِ

سردار ہیں، صاحب شرف ہیں جو وحی اور قرآن لے کر آئے

وَاَوْضَحَ بَيَانَ التَّأْوِيْلِ وَجَآءَهُ الْاَمِيْنُ

اور تفسیر کے بیان کو واضح کیا اور ان کے پاس

جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ بِالْكَرَامَةِ

جبریل امین علیہ السلام احترام و عظمت کرتے ہوئے آئے

وَالتَّفْضِيْلِ وَاَسْرٰى بِهِ الْمَلِكُ الْجَلِيْلُ

اور شب تاریک و دراز میں راتوں رات

فِي اللَّيۡلِ الۡبَهِيۡمِ الطَّوِيۡلِ فَكَشَفَ لَهٗ

ان کو بادشاہ باعظمت لے کر گئے پس ان کے لئے بلند ترین عالم ملکوت

عَنۡ اَعۡلَى الۡمَلَكُوۡتِ وَاَرَاهُ سَنَآءَ الۡجَبَرُوۡتِ

کے پردے اٹھا دیئے اور ان کو عالم جبروت کی رفعت کا نظارہ کرایا

وَنَظَرَ اِلٰى قُدۡرَةِ الۡحَيِّ الدَّآئِمِ الۡبَاقِيۡ

اور انہوں نے حیات و دوام اور بقاء والی ذات کی قدرت کا مشاہدہ کیا

الَّذِىۡ لَايَمُوۡتُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ

وہ ذات جسے کبھی فنا نہیں، اللہ کا صلوٰۃ و سلام نازل ہو ان پر

صَلٰوةً مَّقۡرُوۡنَةً بِالۡجَمَالِ وَالۡحُسۡنِ وَالۡكَمَالِ

ایسی صلوٰۃ جو حسن و جمال اور کمال

وَالۡخَيۡرِ وَالۡاِفۡضَالِ

اور خیر و انعام سے ملی ہوئی ہو

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ

اے اللہ سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر

الۡاَقۡطَارِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

بارش کے قطروں کے بقدر رحمت نازل فرما اور سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر

عَدَدَ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

درختوں کے پتوں کے بقدر رحمت نازل فرما اور سیدنا محمد ﷺ پر

اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ زَبَدِ الْبِحَارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

اور آل سیدنا محمد ﷺ پر سمندروں کی جھاگ کے بقدر رحمت نازل فرما اور سیدنا محمد ﷺ پر

وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ الْاَنْهَارِ وَصَلِّ عَلٰی

اور آل سیدنا محمد ﷺ پر نہروں کی تعداد کے برابر رحمت نازل فرما اور سیدنا محمد ﷺ پر

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ رَمْلِ الصَّحَارٰی

اور آل سیدنا محمد ﷺ پر جنگلوں اور بیابانوں کی ریت کے بقدر

وَالْقِفَارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ

رحمت نازل فرما اور سیدنا محمد ﷺ پر اور آل سیدنا محمد ﷺ پر

عَدَدَ ثِقْلِ الْجِبَالِ وَالْاَحْجَارِ وَصَلِّ عَلٰی

پہاڑوں اور پتھروں کے بوجھ کے بقدر رحمت نازل فرما اور سیدنا محمد ﷺ پر

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ اَهْلِ الْجَنَّةِ

اور آل سیدنا محمد ﷺ پر اہل جنت کی تعداد

وَاَهْلِ النَّارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ

اور اہل جہنم کی تعداد کے برابر رحمت نازل فرما اور سیدنا محمد ﷺ پر

مُحَمَّدٍ عَدَدَ الْاَبْرَارِ وَالْفُجَّارِ وَصَلِّ عَلٰی

اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نیکوں اور بدوں کے شمار کے برابر رحمت نازل فرما

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا يَخْتَلِفُ بِهِ

اور سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ان چیزوں کی تعداد کے برابر رحمت نازل فرما

اللَّيْلُ وَالنَّهَارُ وَاجْعَلِ اللّٰهُمَّ صَلَاتَنَا

جن پر رات اور دن کا آنا جانا ہے اور اے اللہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر

عَلَيْهِ حِجَابًا مِّنْ عَذَابِ النَّارِ وَسَبَبًا

ہمارے اس درود کو عذاب دوزخ سے آڑ اور ہمیشہ رہنے کی جگہ یعنی جنت کی

لِّاِبَاحَةِ دَارِ الْقَرَارِ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ

اجازت کا سبب بنادے بےشک تو غلبہ والا اور بخشنے والا ہے

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهِ

اور اللہ رحمت نازل فرمائے سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور ان کی

الطَّيِّبِيْنَ وَذُرِّيَّتِهِ الْمُبَارَكِيْنَ وَصَحَابَتِهِ

پاکیزہ آل اور مبارک ذریت اور معزز ترین صحابہ

الْاَكْرَمِيْنَ وَاَزْوَاجِهِ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور ان کی بیبیوں پر جو مسلمانوں کی مائیں ہیں، ایسی رحمت

صَلٰوةً مُّوْصُوْلَةً تَتَرَدَّدُ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ

جو روز جزا تک مسلسل ہو اور مکرر ہوتی رہے

۱ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْاَبْرَارِ وَزَيْنِ

اے اللہ اس ذات (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت نازل فرما جو تمام صلحاء کے سردار

الْمُرْسَلِيْنَ الْاَخْيَارِ وَاَكْرَمِ مَنْ اَظْلَمَ

اور پاک پیغمبروں کی زینت ہیں اور ان تمام لوگوں میں بزرگ تر ہیں

عَلَيْهِ اللَّيْلُ وَاَشْرَقَ عَلَيْهِ النَّهَارُ

جن پر رات تاریکی ڈالتی اور دن روشنی ڈالتا ہے

۲ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْاَبْرَارِ وَزَيْنِ

اے اللہ اس ذات (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت نازل فرما جو تمام صلحاء کے سردار

الْمُرْسَلِيْنَ الْاَخْيَارِ وَاَكْرَمِ مَنْ اَظْلَمَ

اور پاک پیغمبروں کی زینت ہیں اور ان تمام لوگوں میں بزرگ تر ہیں

عَلَيْهِ اللَّيْلُ وَاَشْرَقَ عَلَيْهِ النَّهَارُ

جن پر رات تاریکی ڈالتی اور دن روشنی ڈالتا ہے

۳ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْاَبْرَارِ وَزَيْنِ

اے اللہ اس ذات (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت نازل فرما جو تمام صلحاء کے سردار

الْمُرْسَلِیْنَ الْاَخْیَارِ وَاَکْرَمِ مَنْ اَظْلَمَ

اور پاک پیغمبروں کی زینت ہیں اور ان تمام لوگوں میں بزرگ تر ہیں

عَلَیْهِ اللَّیْلُ وَاَشْرَقَ عَلَیْهِ النَّهَارُ

جن پر رات تاریکی ڈالتی اور دن روشنی ڈالتا ہے

اَللّٰهُمَّ یَا ذَاالْمَنِّ الَّذِیْ لَا یُکَافِیْ امْتِنَانُهٗ

اے اللہ اے ایسے احسان والے جس کی احسان مندی کا حق ادا نہیں ہوسکتا

وَالطَّوْلِ الَّذِیْ لَا یُجَازٰی اِنْعَامُهٗ وَاِحْسَانُهٗ

اور اے ایسی عطا والے جس کے انعام و اکرام کا بدلہ نہیں دیا جا سکتا،

نَسْأَلُكَ بِكَ وَلَا نَسْأَلُكَ بِاَحَدٍ غَیْرِكَ

ہم تجھ سے تیرا ہی واسطہ دے کر مانگتے ہیں اور تجھ سے کسی غیر کا واسطہ دے کر نہیں مانگتے

اَنْ تُطْلِقَ اَلْسِنَتَنَا عِنْدَ السُّؤَالِ وَتُوَفِّقَنَا

کہ ہماری زبانوں کو سوال کے وقت چلا دینا اور ہمیں نیک اعمال کی

لِصَالِحِ الْاَعْمَالِ وَتَجْعَلَنَا مِنَ الْاٰمِنِیْنَ

توفیق دے اور ہمیں لرزہ اور زلزلوں کے دن میں

یَوْمَ الرَّجْفِ وَالزَّلَازِلِ

بے خوف کر دینا

يَا ذَا الْعِزَّةِ وَالْجَلَالِ اَسْأَلُكَ يَا نُوْرَ النُّوْرِ

اے عزت و جلال والے میں تجھ سے سوال کرتا ہوں، اے نوروں کے نور،

قَبْلَ الْاَزْمِنَةِ وَالدُّهُوْرِ اَنْتَ الْبَاقِيْ

اوقات اور زمانوں سے بھی پہلے سے، تو ایسا باقی ہے

بِلَا زَوَالٍ اَلْغَنِيُّ بِلَا مِثَالٍ اَلْقُدُّوْسُ الطَّاهِرُ

جسے زوال نہیں، ایسا غنی ہے جس کی نظیر نہیں، ایسا پاک، منزہ،

الْعَلِيُّ الْقَاهِرُ الَّذِیْ لَا يُحِيْطُ بِهٖ مَكَانٌ

برتر اور غالب ہے جسے نہ کوئی جگہ گھیر سکے

وَلَا يَشْتَمِلُ عَلَيْهِ زَمَانٌ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَآئِكَ

اور نہ زمانہ اس پر مشتمل ہوسکے، میں تجھ سے مانگتا ہوں بوسیلہ تیرے تمام اسماء حسنٰی کے

الْحُسْنٰى كُلِّهَا وَبِاَعْظَمِ اَسْمَائِكَ اِلَيْكَ

اور تیرے اس نام کے جو تیرے نزدیک اعظم

وَاَشْرَفِهَا عِنْدَكَ مَنْزِلَةً وَّاَجْزَلِهَا عِنْدَكَ

اور اشرف مرتبہ والا ہے اور کثیر ثواب والا ہے

ثَوَابًا وَّاَسْرَعِهَا مِنْكَ اِجَابَةً وَّبِاسْمِكَ

اور جلد قبولیت والا ہے اور بطفیل تیرے

اَلْمَخْزُوْنِ الْمَكْنُوْنِ الْجَلِيْلِ الْاَجَلِّ الْكَبِيْرِ

مستور و مخفی، جلیل الشان، کبیر

الْاَكْبَرِ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ الَّذِیْ تُحِبُّهٗ

اور اکبر، عظیم و اعظم نام کے جسے تو محبوب

وَتَرْضٰى عَمَّنْ دَعَاكَ بِهٖ وَتَسْتَجِيْبُ لَهٗ دُعَآءَهٗ

اور پسندیدہ سمجھتا ہے کہ کوئی تجھے اس نام سے پکارے اور تو اس کی دعا قبول فرمائے

اَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْحَنَّانُ

میں تجھ سے مانگتا ہوں اے اللہ بواسطہ اس کلمہ طیبہ کے کہ تیرے سواکوئی معبود نہیں

الْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذُوالْجَلَالِ

تو بے حد شفقت و احسان والا ہے، آسمانوں اور زمین کا موجد ہے،

وَالْاِكْرَامِ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ

صاحب جلال و احترام ہے، غائب اور حاضر کا جاننے والا ہے، بڑی شان والا

الْمُتَعَالِ وَاَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ

اور بلند ترین ہے اور تجھ سے مانگتا ہوں تیرے اسم اعظم کی برکت سے،

الْاَعْظَمِ الَّذِیْ اِذَا دُعِيْتَ بِهٖ اَجَبْتَ

جس کی شان یہ ہے کہ جب اس کے ذریعہ تجھ سے دعا مانگی گئی تو اسے تو نے قبول کیا

وَاِذَا سُئِلْتَ بِهٖ اَعْطَيْتَ وَاَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ

اور جب کوئی چیز طلب کی گئی تو اسے تو نے عطا کیا اور میں تجھ سے تیرے اس نام کے واسطہ سے مانگتا ہوں

الَّذِىْ يَذِلُّ لِعَظَمَتِهِ الْعُظَمَآءُ وَالْمُلُوْكُ

جس کی عظمت کے سامنے بڑے بڑے لوگ اور سلاطین

وَالسِّبَاعُ وَالْهَوَامُّ وَكُلُّ شَىْءٍ خَلَقْتَهٗ يَا اَللّٰهُ

اور درندے اور حشرات الارض اور ہر چیز جسے تو نے پیدا فرمایا ہے جھک جاتے ہیں، اے اللہ

يَا رَبِّ اسْتَجِبْ دَعْوَتِىْ

اے میرے پروردگار میری دعا قبول فرمالے

يَا مَنْ لَّهُ الْعِزَّةُ وَالْجَبَرُوْتُ يَا ذَا الْمُلْكِ

اے وہ ذات کہ اسی کو غلبہ اور تسلط حاصل ہے، اے ملک

وَالْمَلَكُوْتِ يَا مَنْ هُوَ حَىٌّ لَّا يَمُوْتُ

اور ملکوت والے، اے وہ حیات والے جسے فنا نہیں،

سُبْحَانَكَ رَبِّ مَا اَعْظَمَ شَاْنُكَ وَاَرْفَعَ

اے میرے رب تو پاک ہے، تیری شان کتنی بڑی ہے اور تیرا مرتبہ

مَكَانُكَ اَنْتَ رَبِّىْ يَا مُتَقَدِّسًا فِىْ جَبَرُوْتِهٖ

کتنا بلند ہے، تو ہی میرا رب ہے، اے پاک ذات اپنی جبروتی شان میں،

اِلَيۡكَ اَرۡغَبُ وَاِيَّاكَ اَرۡهَبُ يَا عَظِيۡمُ يَا كَبِيۡرُ

میں تیری ہی طرف جھکتا ہوں اور تجھ ہی سے ڈرتا ہوں اے عظمت و کبریائی والے،

يَا جَبَّارُ يَا قَادِرُ يَا قَوِيُّ تَبَارَكْتَ يَا عَظِيۡمُ

اے جبار، اے قدرت و قوت والے، تو بڑی برکت والا ہے اے عظمت والے،

تَعَالَيۡتَ يَا عَلِيۡمُ سُبۡحَانَكَ يَا عَظِيۡمُ

تو عالیشان ہے اے علم والے، تو پاک ہے اے باعظمت،

سُبۡحَانَكَ يَا جَلِيۡلُ اَسۡئَلُكَ بِاسۡمِكَ

تو پاک ہے اے عزت والے، میں تجھ سے تیرے

الۡعَظِيۡمِ التَّآمِّ الۡكَبِيۡرِ اَنۡ لَّا تُسَلِّطَ عَلَيۡنَا

باعظمت و کامل اور بڑے نام کا واسطہ دے کر مانگتا ہوں کہ تو ہم پر مسلط نہ فرمانا

جَبَّارًا عَنِيۡدًا وَّلَا شَيۡطَانًا مَّرِيۡدًا وَّلَا اِنۡسَانًا

کسی جابر و شریر کو اور نہ کسی سرکش شیطان کو

حَسُوۡدًا وَّلَا ضَعِيۡفًا مِّنۡ خَلۡقِكَ وَلَا شَدِيۡدًا

اور نہ حاسد انسان کو اور نہ اپنی مخلوق میں سے کسی کمزور کو، نہ ہی زور آور کو

وَّلَا بَآرًّا وَّلَا فَاجِرًا وَّلَا عَنِيۡدًا وَّلَا عَتِيۡدًا

اور نہ کسی نیک کو اور نہ بد کو اور نہ کسی حرص والے کو نہ شرارت والے کو

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۤ اَسْئَلُكَ فَاِنِّیۤ اَشْھَدُ اَنَّكَ اَنْتَ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں کیونکہ میں دل سے مانتا ہوں کہ تو ہی

اللہُ الَّذِیۡ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ

اللہ ہے، تیرے علاوہ کوئی معبود نہیں، تو اکیلا ہے، یکتا ہے،

الصَّمَدُ الَّذِیۡ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ

بے نیاز ہے جو ولد اور والد ہونے سے منزہ اور پاک ہے اور اس کا کوئی

لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

ہم سر نہیں

یَا ھُوَ یَا مَنْ لَّاھُوَ اِلَّا ھُوَ یَا مَنْ لَّااِلٰہَ اِلَّا ھُوَ

اے وہی، اے وہ کہ بس وہی وہ ہے، اے وہ ذات کہ کوئی معبود نہیں مگر وہی،

یَا اَزَلِیُّ یَا اَبَدِیُّ یَا دَھْرِیُّ یَا دَیْمُوْمِیُّ یَا مَنْ ھُوَ

اے ازلی، اے ابدی، اے قائم، اے دائم، اے وہ ذات

الْحَیُّ الَّذِیۡ لَا یَمُوْتُ یَا اِلٰھَنَا وَاِلٰہَ کُلِّ شَیۡءٍ

جو ایسی حیات والا ہے جسے فنا نہیں، اے ہمارے معبود اور ہر چیز کے معبود،

اِلٰھًا وَّاحِدًا لَّا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ

تن تنہا معبود، تیرے سوا کوئی معبود نہیں

اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ

اے اللہ آسمانوں اور زمین کو عدم سے وجود دینے والے،

الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الرَّحْمٰنَ الرَّحِيْمَ الْحَيَّ

غائب و حاضر کے جاننے والے، رحمٰن و رحیم اور حی

الْقَيُّوْمَ الدَّيَّانَ الْحَنَّانَ الْمَنَّانَ الْبَاعِثَ

اور قیوم، بیش بہا عطا کرنے والے احسان و اکرام کرنے والے، مالک حشر،

الْوَارِثَ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ قُلُوبُ

سب کے وارث، صاحب جلال و اکرام، تمام مخلوقات کے

الْخَلَآئِقِ بِيَدِكَ نَوَاصِيْهِمْ اِلَيْكَ فَاَنْتَ

قلوب تیرے قبضہ میں ہیں، سب کی پیشانیاں تیرے ہاتھ میں ہیں،

تَزْرَعُ الْخَيْرَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ وَتَمْحُو الشَّرَّ اِذَا

تو ہی خیر کو ان کے دلوں میں پروان چڑھاتا ہے اور شر کو مٹاتا ہے

شِئْتَ مِنْهُمْ فَاَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ اَنْ تَمْحُوَ مِنْ

جب چاہتا ہے، پس میں تجھ سے التجا کرتا ہوں اے اللہ کہ میرے قلب سے

قَلْبِيْ كُلَّ شَيْءٍ تَكْرَهُهٗ وَاَنْ تَحْشُوَ قَلْبِيْ مِنْ

ہر اس چیز کو مٹا دے جو تجھے ناپسند ہو اور میرے قلب میں

خَشْيَتِكَ وَمَعْرِفَتِكَ وَرَهْبَتِكَ وَالرَّغْبَةَ

اپنا خوف اور اپنی معرفت اور اپنا ڈر اور اپنے پاس کی

فِيمَا عِنْدَكَ وَالْاَمْنَ وَالْعَافِيَةَ وَاعْطِفْ

چیزوں کی رغبت اور امن اور عافیت بھر دے

عَلَيْنَا بِالرَّحْمَةِ وَالْبَرَكَةِ مِنْكَ وَاَلْهِمْنَا

اور ہم پر اپنی رحمت و برکت سے نظر شفقت فرما

الصَّوَابَ وَالْحِكْمَةَ فَنَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ عِلْمَ

اور ہمیں اصابت اور دانش بخش دے، اے اللہ ہم تجھ سے

الْخَآئِفِيْنَ وَاِنَابَةَ الْمُخْبِتِيْنَ وَاِخْلَاصَ

ڈرنے والوں جیسا علم اور تیرے سامنے جھکنے والوں جیسی توجہ اور اہل یقین

الْمُوْقِنِيْنَ وَشُكْرَ الصَّابِرِيْنَ وَتَوْبَةَ

جیسا اخلاص اور صابروں کے جیسا شکر اور صدیقین کے جیسی

الصِّدِّيْقِيْنَ وَنَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِنُوْرِ وَجْهِكَ

توبہ مانگتے ہیں اور اے اللہ ہم تجھ سے تیری ذات کے اس نور کے طفیل مانگتے ہیں کہ

الَّذِىْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ اَنْ تَزْرَعَ فِىْ قَلْبِىْ

جس نے تیرے عرش کے گوشوں کو پُر کردیا کہ میرے قلب میں اپنی معرفت کو

مَعْرِفَتَكَ حَتّٰى اَعْرِفَكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ كَمَا

اُگا دے تاکہ میں تجھے ایسا پہچانوں جیسا تجھے پہچاننے کا حق ہے

يَنْبَغِيْ اَنْ تُعْرَفَ بِهٖ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور جیسا پہچانا جانا تیرے شایانِ شان ہے، اور اللہ کی رحمت نازل ہو ہمارے آقا

وَنَبِيِّنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ خَاتِمِ النَّبِيِّيْنَ

اور ہمارے نبی اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر جو نبیوں میں آخری نبی

وَاِمَامِ الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

اور پیغمبروں کے امام ہیں اور ان کی آل پر اور ان کے صحابہ پر،

وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اور سلام نازل فرما، اور تمام تعریفیں اللہ ہی کو زیبا ہیں جو تمام جہانوں کا رب ہے،

وَهُوَ حَسْبُنَا وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ وَلَاحَوْلَ

اور وہی ہمیں کافی ہے اور وہ بڑا اچھا کارساز ہے اور نہ زور ہے

وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

نہ طاقت مگر اللہ برتر و باعظمت کی طرف سے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِمُؤَلِّفِهٖ وَلِقَارِئِهٖ وَلِكَاتِبِهٖ

اے اللہ اس کتاب کے مؤلف اور اس کتاب کے پڑھنے والے اور لکھنے والے کی مغفرت فرما

وَارْحَمْهُمْ وَاجْعَلْهُمْ مِنَ الْمَحْشُوْرِيْنَ فِيْ

اور ان پر رحم فرما اور انہیں اپنے فضل سے ان لوگوں میں شامل فرما جن کا حشر

زُمْرَةِ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

قیامت کے دن انبیاء علیہم السلام اور صدیقین کے ساتھ ہوگا

بِفَضْلِكَ يَا رَحْمٰنُ

اے بے حد رحم کرنے والے

وَاغْفِرِ اللّٰهُمَّ لِمُصَحِّحِهٖ عَبْدِكَ مُحَمَّد

اور اے اللہ اس کتاب کی تصحیح کرنے والے تیرے بندے

عَبْدِالْحَقِّ وَلِوَالِدَيْهِ وَاَشْيَاخِهٖ وَلِجَمِيْعِ

محمد عبدالحق کی اور اس کے والدین کی اور اس کے مشائخ کی اور تمام

الْمُسْلِمِيْنَ وَاَجَازَهٗ لِلشَّيْخِ وَلِى اَحْمَدَ وَاَجَازَهٗ

مسلمانوں کی مغفرت فرما اور عبدالحق نے اس کتاب کے پڑھنے کی اجازت دی شیخ ولی احمد کو

لِلشَّيْخِ مُحَمَّد قَمَر وَاَجَازَهٗ لِلشَّيْخِ فَضَل

اور انہوں نے شیخ محمد قمر کو اجازت دی اور انہوں نے

مُحَمَّد وَاَجَازَهٗ لِلشَّيْخِ شَمْسِ الرَّحْمٰنِ

شیخ فضل محمد کو اجازت دی اور انہوں نے مولانا شمس الرحمن صاحب کو اجازت دی

| |
|---|
| اَدَامَ اللهُ بَرَكَاتِهٖ وَمَتَّعَنَا بِطُوْلِ حَيَاتِهٖ |
| اللہ تعالٰی حضرت کی برکات کو دوام بخشے اور حضرت کو لمبی زندگی عطا فرما کر ہمیں ان سے فائدہ پہنچائے |
| وَاَجَازَهٗ لِلْاَخِ / لِلْاُخْتِ.................................. |
| اور مولانا شمس الرحمن صاحب نے اجازت دی ........................................ کو |
| وَاَجَازَ ............ لِلْاَخِ / لِلْاُخْتِ ...................... |
| اور انہوں نے اجازت دی ........................................................ کو |
| وَاغْفِرِ اللّٰهُمَّ لِمُصَحِّحِهٖ وَمُرَتِّبِهٖ عَبْدِكَ |
| اور اے اللہ اس موجودہ کتاب کو ترتیب دینے والے اور اس کی تصحیح کرنے والے تیرے بندے |
| سَعْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ وَلِوَالِدَيْهِ وَلِاَخِيْهِ |
| سعد بن عبدالرزاق کی اور اس کے والدین کی اور اس کے بھائی اور |
| وَلِاَخَوَاتِهٖ وَلِاَهْلِهٖ وَلِاَوْلَادِهٖ وَلِشَيْخِهٖ |
| بہنوں کی اور اس کے گھر والوں کی اور اس کی اولاد کی اور اس کے شیخ |
| وَاصِفِ بْنِ مَنْظُوْرٍ وَلِاَسَاتِذَتِهٖ وَلِاَشْيَاخِهٖ |
| حضرت واصف منظور صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اور اس کے اساتذہ کرام کی اور اس کے مشائخ کی |
| وَلِمَنْ اَعَانُوْهُ فِيْ تَصْحِيْحِ وَاِشَاعَةِ هٰذَا |
| اور ان تمام لوگوں کی جنہوں نے اس کتاب کی تصحیح اور اشاعت میں سعد کی مدد فرمائی |

| الْكِتَابِ وَلِجَمِيْعِ الْمُسْلِمِيْنَ وَاغْفِرِ اللّٰهُمَّ |
|---|
| اور تمام مسلمانوں کی مغفرت فرما اور اے اللہ ہمیں اور |
| لَنَا وَلِوَالِدِيْنَا وَلِاُسْتَاذِيْنَا وَلِمَشَائِخِنَا |
| ہمارے والدین کو اور ہمارے اساتذہ کو اور ہمارے مشائخ کو |
| وَلِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ |
| اور تمام مؤمن مردوں اور مؤمن عورتوں کو اور تمام مسلمان مردوں |
| وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْيَاءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ |
| اور مسلمان عورتوں کو چاہے وہ زندہ ہوں یا ان کا انتقال ہوچکا ہو |
| بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ |
| اپنی رحمت سے بخش دے اے سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والے |

ذیل میں دیئے گئے چاروں درود شریف کو چودہ چودہ بار پڑھئے

| |
|---|
| ❶ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى بَدْرِ التَّمَامِ |
| اے اللہ چودھویں رات کے پورے چاند (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت نازل فرما |
| ❷ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ الظَّلَامِ |
| اے اللہ اندھیروں کی روشنی (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت نازل فرما |
| ❸ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مِفْتَاحِ دَارِ السَّلَامِ |
| اے اللہ سلامتی کے گھر (جنت) کی چابی (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت نازل فرما |
| ❹ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الشَّفِيْعِ فِيْ جَمِيْعِ الْاَنَامِ |
| اے اللہ تمام عالم کی شفاعت کرنے والے (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت نازل فرما |

اس کے بعد ان اشعار کو پڑھئے

| |
|---|
| يَا رَحْمَةَ اللهِ اِنِّيْ خَائِفٌ وَّجِلٌ |
| اے اللہ کی طرف سے رحمت بے شک میں خوفزدہ اور لرزاں ہوں |
| يَا نِعْمَةَ اللهِ اِنِّيْ مُفْلِسٌ عَانٍ |
| اے اللہ کی طرف سے نعمت بے شک میں محتاج اور عاجز ہوں |

وَلَيْسَ لِيْ عَمَلٌ اَلْقَى الْعَلِيْمَ بِهٖ

میرے پاس کوئی ایسا عمل نہیں جس کے ساتھ میں اس علیم ذات کی بارگاہ میں حاضری دوں

سِوٰى مَحَبَّتِكَ الْعُظْمٰى وَاِيْمَانِيْ

(کیونکہ) میرے پاس سوائے آپ ﷺ کی عظیم محبت اور ایمان کے کچھ بھی نہیں

فَكُنْ اَمَانِيْ مِنْ شَرِّ الْحَيٰوةِ وَمِنْ

تو آپ زندگی کے شر سے میری پناہ بن جایئے اور

شَرِّ الْمَمَاتِ وَمِنْ اِحْرَاقِ جُثْمَانِيْ

موت کی برائی اور میرے جسم کے جلنے سے (میری پناہ بن جایئے)

وَكُنْ غِنَايَ الَّذِيْ مَا بَعْدَهٗ فَلَسٌ

اور آپ میرے لئے ایسی تونگری کا سبب بن جایئے جس کے بعد مفلسی نہ ہو

وَكُنْ فَكَاكِيْ مِنْ اَغْلَالِ عِصْيَانِيْ

اور میرے گناہوں کے طوقوں سے میری رہائی کا سبب بن جایئے

تَحِيَّةُ الصَّمَدِ الْمَوْلٰى وَرَحْمَتُهٗ

اللہ مالک بے نیاز کا تحفہ اور اس کی رحمت

مَا غَنَّتِ الْوُرْقُ فِيْ اَوْرَاقِ اَغْصَانٍ

جب تک شاخوں کے پتوں پر قمریاں آپ کی عظمت کے گیت گنگناتی رہیں

عَلَيْكَ يَا عُرْوَتِيَ الْوُثْقٰى وَيَا سَنَدِيْ

آپ کی ذات پر بھروسہ ہے آپ میرے مضبوط سہارے اور قابل اعتماد ذات ہیں

اَلْاَوْفٰى وَمَنْ مَّدْحُهٗ رَوْحِيْ وَرَيْحَانِيْ

کامل ہیں اور وہ کہ جن کی تعریف میرے لئے راحت اور فرحت کا سبب ہے

## پھر ان اشعار کو پڑھئے

نَبِيَّ الْهُدٰى ضَاقَتْ بِيَ الْحَالُ فِي الْوَرٰى

اے ہدایت فرمانے والے نبی اس دنیا میں میرا حال تنگ ہوگیا ہے

وَاَنْتَ لِمَآ اَمَّلْتُ فِيْكَ جَدِيْرُ

اور آپ ہی وہ ذات ہیں کہ میں آپ سے کوئی تمنا کرسکوں

فَسَلْ خَالِقِيْ تَفْرِيْجَ كَرْبِيْ فَاِنَّهٗ

آپ اپنے خالق سے میرے لئے سوال (دعا) کریں کہ میری تکالیف دور ہوجائیں

عَلٰى فَرَجِيْ دُوْنَ الْاَنَامِ قَدِيْرُ

کیونکہ تمام مخلوق کے علاوہ صرف وہی میری تکالیف کے دور کرنے پر قادر ہے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰھُمَّ اشۡرَحۡ بِالصَّلٰوةِ عَلَیۡهِ صُدُوۡرَنَا

الٰہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھنے کی برکت سے ہمارے سینے کھول دے

وَیَسِّرۡ بِهَا اُمُوۡرَنَا وَفَرِّجۡ بِهَا هُمُوۡمَنَا

اور اس کی برکت سے ہمارے کام آسان فرما اور اس کی برکت سے ہماری فکروں کو دفع فرما

وَاكۡشِفۡ بِهَا غُمُوۡمَنَا وَاغۡفِرۡ بِهَا ذُنُوۡبَنَا

اور اس کی برکت سے ہمارے غم زائل فرما اور اس کی برکت سے ہمارے گناہ بخش دے

وَاقۡضِ بِهَا دُیُوۡنَنَا وَاَصۡلِحۡ بِهَا اَحۡوَالَنَا وَبَلِّغۡ

اور اس کی برکت سے ہمارے قرض ادا کروادے اور اس کی برکت سے ہماری حالتیں سنوار دے

بِهَا اٰمَالَنَا وَتَقَبَّلۡ بِهَا تَوۡبَتَنَا وَاغۡسِلۡ بِهَا

اور اس کی برکت سے ہماری مرادیں پوری فرما اور اس کی برکت سے ہماری توبہ قبول فرما

حُوۡبَتَنَا وَانۡصُرۡ بِهَا حُجَّتَنَا وَطَهِّرۡ بِهَا

اور اس کی برکت سے ہماری خطا دھو دے اور اس کی برکت سے ہماری حجت کو غلبہ بخش

اَلۡسِنَتَنَا وَاٰنِسۡ بِهَا وَحۡشَتَنَا وَارۡحَمۡ بِهَا

اور اس کی برکت سے ہماری زبانیں پاک فرما اور اس کی برکت سے ہماری وحشت کو انس سے بدل دے

غُرْبَتَنَا وَاجْعَلْهَا نُوْرًا بَيْنَ اَيْدِيْنَا وَمِنْ

اور اس کی برکت سے ہماری کسمپرسی پر رحم فرما اور اس کو نور بنادے

خَلْفِنَا وَعَنْ اَيْمَانِنَا وَعَنْ شَمَآئِلِنَا وَمِنْ

ہمارے آگے کی جانب اور پیچھے کی جانب اور دائیں جانب اور بائیں جانب

فَوْقِنَا وَمِنْ تَحْتِنَا وَفِيْ حَيَاتِنَا وَمَوْتِنَا وَفِيْ

اور اوپر کی جانب اور نیچے کی جانب اور ہمارے جینے میں اور مرنے میں

قُبُوْرِنَا وَحَشْرِنَا وَنَشْرِنَا وَظِلًّا فِيْ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

اور ہماری قبروں میں اور حشر و نشر میں اور اسے بروز قیامت سایہ بنا

عَلٰى رُؤُوْسِنَا وَثَقِّلْ بِهَا مَوَازِيْنَ حَسَنَاتِنَا

ہمارے سروں پر اور اس کی برکت سے ہماری نیکیوں کے پلڑے وزنی کردے

وَاَدِمْ بَرَكَاتِهَا عَلَيْنَا حَتّٰى نَلْقٰى نَبِيَّنَا

اور اس کی برکتیں ہم پر ہمیشہ رکھ یہاں تک کہ ہم ملیں اپنے نبی

وَسَيِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے

وَنَحْنُ اٰمِنُوْنَ مُطْمَئِنُّوْنَ فَرِحُوْنَ

اس حال میں کہ ہم بے خوف و مطمئن اور فرحاں

| مُسْتَبْشِرُوْنَ وَلَا تُفَرِّقْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ حَتّٰى |
| --- |
| و شاداں ہوں اور ہمارے اور ان کے درمیان جدائی نہ ڈالنا |
| تُدْخِلَنَا مُدْخَلَهٗ وَتُؤْوِيَنَا اِلٰى جِوَارِهِ الْكَرِيْمِ |
| یہاں تک کہ تو ہمیں ان کے محل میں داخل فرمائے اور ان کے محترم ہمسایہ میں جگہ بخشے |
| مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيِّيْنَ |
| ان حضرات کے ہمراہ جن پر تو نے انعام فرمایا یعنی انبیاء علیہم السلام |
| وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ |
| اور صدیقین اور شہداء اور صالحین |
| وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا |
| اور یہ رفیق کیا ہی اچھے ہیں |
| اَللّٰهُمَّ اِنَّآ اٰمَنَّا بِهٖ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ |
| الٰہی ہم آنحضرت ﷺ پر ایمان لائے |
| وَلَمْ نَرَهٗ فَمَتِّعْنَا اللّٰهُمَّ فِي الدَّارَيْنِ بِرُؤْيَتِهٖ |
| حالانکہ ہم نے انہیں دیکھا نہیں ہے، اے اللہ ہمیں دین و دنیا میں ان کا دیدار نصیب فرما |
| وَثَبِّتْ قُلُوْبَنَا عَلٰى مَحَبَّتِهٖ وَاسْتَعْمِلْنَا عَلٰى |
| اور ہمارے دلوں کو ان کی محبت پر قائم رکھ اور ہمیں ان کی سنت کا |

| |
|---|
| سُنَّتِهٖ وَتَوَفَّنَا عَلٰى مِلَّتِهٖ وَاحْشُرْنَا فِيْ زُمْرَتِهٖ |
| عامل بنا اور ہمیں ان کے طریقے پر موت دینا اور ہمارا حشر فرمانا |
| النَّاجِيَةِ وَحِزْبِهِ الْمُفْلِحِيْنَ وَانْفَعْنَا بِمَا |
| ان کے نجات یافتہ گروہ اور ان کی بامراد جماعت میں اور ہمیں نفع بخشا |
| انْطَوَتْ عَلَيْهِ قُلُوْبُنَا مِنْ مَّحَبَّتِهٖ صَلَّى اللّٰهُ |
| آپ صلی اللہ علیہ و سلم کی اس محبت سے جس پر ہمارے قلوب مشتمل ہیں |
| عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ لَا جَدَّ وَلَا مَالَ وَلَا بَنِيْنَ |
| اس دن کہ جس دن نہ تونگری (کام آئے گی) اور نہ ہی مال اور اولاد |
| وَاَوْرِدْنَا حَوْضَهُ الْاَصْفٰى وَاسْقِنَا بِكَأْسِهِ |
| اور ہمیں ان کے صاف ترین حوض پر پہنچانا اور ہمیں ان کے بھرپور پیالے سے پلانا |
| الْاَوْفٰى وَيَسِّرْ عَلَيْنَا زِيَارَةَ حَرَمِكَ وَحَرَمِهٖ |
| اور ہمارے لئے ان کے حرم (مدینہ) اور اپنے حرم (مکہ) کی زیارت آسان فرما |
| مِنْ قَبْلِ اَنْ تُمِيْتَنَا وَاَدِمْ عَلَيْنَا الْاِقَامَةَ |
| ہمیں موت دینے سے پہلے پہلے، اور ہمیں دائمی قیام نصیب فرما |
| بِحَرَمِكَ وَحَرَمِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى |
| اپنے حرم (مکہ) اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حرم (مدینہ) میں |

| |
|---|
| اَنۡ نُّتَوَفّٰى |
| یہاں تک کہ ہمارا انتقال ہوجائے |
| اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسۡتَشۡفِعُ بِهٖ اِلَيۡكَ اِذۡ هُوَ اَوۡجَهُ |
| اے اللہ ہم ان کو تیری بارگاہ میں شفیع لاتے ہیں کیونکہ وہی جملہ شفعاء میں |
| الشُّفَعَآءِ اِلَيۡكَ وَنُقۡسِمُ بِهٖ عَلَيۡكَ اِذۡ هُوَ |
| وقیع ترین ہیں اور ہم آپ کو ان کی قسم دیتے ہیں کیونکہ |
| اَعۡظَمُ مَنۡ اُقۡسِمَ بِحَقِّهٖ عَلَيۡكَ وَنَتَوَسَّلُ بِهٖ |
| وہی ان سب میں بڑے ہیں جن کے حق کی آپ کو قسم دی جائے اور ہم آپ کے دربار میں |
| اِلَيۡكَ اِذۡ هُوَ اَقۡرَبُ الۡوَسَائِلِ اِلَيۡكَ نَشۡكُوۡ |
| ان کا وسیلہ لاتے ہیں کیونکہ وہی تمام وسیلوں میں آپ کے قریب ترین ہیں، ہم شکوہ کرتے ہیں |
| اِلَيۡكَ يَا رَبِّ قَسۡوَةَ قُلُوۡبِنَا وَ كَثۡرَةَ ذُنُوۡبِنَا |
| تجھ سے اے رب اپنی سخت دلی کا اور کثرت گناہ کا |
| وَطُوۡلَ اٰمَالِنَا وَفَسَادَ اَعۡمَالِنَا وَتَكَاسُلَنَا |
| اور لمبی آرزوؤں کا اور اعمال کی خرابی کا |
| عَنِ الطَّاعَاتِ وَهُجُوۡمَنَا عَلَى الۡمُخَالَفَاتِ |
| اور طاعتوں سے اپنی کاہلی کا اور مخالفتوں پر گرے پڑنے کا |

فَنِعْمَ الْمُشْتَكٰى اِلَيْهِ اَنْتَ يَا رَبِّ بِكَ

اے میرے رب تو کیا ہی اچھا فریاد رس ہے

نَسْتَنْصِرُ عَلٰى اَعْدَآئِنَا وَاَنْفُسِنَا فَانْصُرْنَا

ہم اپنے دشمنوں اور اپنے نفسوں کے خلاف تجھ سے ہی مدد مانگتے ہیں پس تو ہماری مدد فرما

وَعَلٰى فَضْلِكَ نَتَوَكَّلُ فِيْ صَلَاحِنَا فَلَا تَكِلْنَا

اور ہم اپنی فلاح و بہبود میں تیرے ہی فضل پر بھروسہ رکھتے ہیں

اِلٰى غَيْرِكَ يَا رَبَّنَا اَللّٰهُمَّ وَاِلٰى جَنَابِ

پس اے ہمارے رب تو ہمیں کسی دوسرے کے حوالہ نہ فرما اور اے اللہ ہم تیرے

رَسُوْلِكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَنْتَسِبُ

رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ ہی کی طرف منسوب ہیں

فَلَا تُبَعِّدْنَا وَبِبَابِكَ نَقِفُ فَلَا تَطْرُدْنَا وَاِيَّاكَ

پس تو ہمیں دور نہ فرما اور ہم تیرے ہی دروازے پر کھڑے ہیں پس تو ہمیں مت دھتکارنا

نَسْأَلُ فَلَا تُخَيِّبْنَا

اور ہم تجھ ہی سے مانگتے ہیں پس تو ہمیں محروم نہ فرما۔

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ تَضَرُّعَنَا وَاٰمِنْ خَوْفَنَا وَتَقَبَّلْ

اے اللہ ہماری آہ و زاری پر رحم فرما اور ہمارے خوف کو امن سے بدل دے

| اَعْمَالَنَا وَاَصْلِحْ اَحْوَالَنَا وَاجْعَلْ بِطَاعَتِكَ |
| --- |
| اور ہمارے اعمال قبول فرمالے اور ہمارے حالات سنوار دے اور اپنی طاعت کو |
| اشْتِغَالَنَا وَاِلَى الْخَيْرِ مَاٰلَنَا وَحَقِّقْ بِالزِّيَادَةِ |
| ہمارا مشغلہ بنادے اور ہمارا انجام بھلائی کی طرف کردے اور ہماری تمنائیں مع اضافہ کے |
| اٰمَالَنَا وَاخْتِمْ بِالسَّعَادَةِ اٰجَالَنَا هٰذَا ذُلُّنَا |
| پوری فرمادے اور ہماری عمر کا خاتمہ سعادت پر فرما، یہ ہماری خواری |
| ظَاهِرٌ بَيْنَ يَدَيْكَ وَحَالُنَا لَايَخْفٰى عَلَيْكَ |
| تیرے سامنے ظاہر ہے اور ہماری (اندرونی) حالت بھی تجھ پر پوشیدہ نہیں |
| اَمَرْتَنَا فَتَرَكْنَا وَنَهَيْتَنَا فَارْتَكَبْنَا |
| تو نے ہمیں حکم دیا تو ہم نے اس پر عمل نہیں کیا اور تو نے ہمیں منع فرمایا تو ہم پھر بھی اس کام کو کرتے رہے |
| وَلَايَسَعُنَا اِلَّا عَفْوُكَ فَاعْفُ عَنَّا يَا خَيْرَ |
| اور ہمارے لئے بجز تیری معافی کے کوئی گنجائش نہیں پس تو ہمیں معاف فرمادے اے بہترین |
| مَأْمُوْلٍ وَاَكْرَمَ مَسْئُوْلٍ اِنَّكَ عَفُوٌّ كَرِيْمٌ |
| امید گاہ اور بزرگ ترین داتا بےشک تو معاف کرنے والا، شفیق |
| غَفُوْرٌ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ يَآاَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ |
| بخشنے والا، مہربان اور رحیم ہے اے ارحم الراحمین |

| وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ |
|---|
| اور اللہ رحمت نازل فرمائے سیدنا محمد ﷺ پر اور ان کی آل |
| وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا |
| اور ان کے صحابہ پر اور بکثرت سلام نازل فرمائے |
| وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ |
| اور سب تعریف زیبا ہے اللہ رب العالمین کو۔ |